جادوی چشم شور بپایان فگنده است
دل هم رود ز دست چه افسون دمیده

خود گفتهٔ بصورت منصور حق منم
بردار قهر خود سر عاشق کشیده

روحی باصل خویش شتابی درو بمان
چون قطره ز بحر هویت چکیده

پر شور کرده شهر دل یک فتنهٔ فتانهٔ
شور جهانی سرکشی عاشق کشی جانانه

غارتگر صبر و توان آتش زن در ملک جان
سنگین دلی لعلین لبی بیخود وشی مستانه

آشوب جهان عجم کرده عرب تاراج هم
زلف دوتا کافری کجکلهی ترکانه

غوغای عشق انداخته با کفر و ایمان ساخته
شور اذان در مسجدی ناقوس در بتخانه

جان کرده غارت در تنم بگرفته صبر از قلب هم
ای ترک عشقت ساخته از هر طرف ویرانه

در حلقهٔ گیسوی تو رقصان شدم از بوی تو
ای پیش شمع روی تو جان گشت چون پروانه

گاهی مناجاتی شدم گاهی ملاقاتی شدم
رند خراباتی شدم چون روحی دیوانهٔ

## ردیف یای تحتانی

همه ز فغان درد تو شب و روز وای وای
سرم و خیال سودا همه شور و هو و های

ز نسیم صبح عشرت بشگفت غنچهٔ دل
شده باغ باغ بستان بوصال دلربای

پی عاشقان بسمل شده کوی تو قیامت
که طپید هزار جانها درین دشت کربلای

من و وصف جوی تو بے شوق حق
کہ از ازل نہ ختم گشتہ بادیچہ ماجرائے

زہے بیکسی و حرمان دل درد مند روحی
کہ مسیح وقت گوید مرضے است لا دوائے

نگردند عاشقان پامال گاہے
کشیدہ دار تو حسن را نگاہے

بشکل برہمن گر بت پرستم
نگر آن بت کجا گردید راہے

دلم ترک کمان ابرو شگفتہ
ہدف گردیدہ گو تیر بلاہے

چرا معذور واعظ را ندارم
زکار بخت کان داند چہ کاہے

ترا ہیجا زکعبہ باید بجولان
شود ہم چارۂ موئے رہاہے

گذر از کفر و دین گر وصل خواہی
کہ سبحہ قید شد زنار دامے

گہے بے پردہ و گاہے بہ پردہ
نباشد وصل جانان ہر دو ناروائے

نیاز بے نیازی گشت ما را
شدہ تا کامیابی عکس کامے

کشد عذاب مقناطیس تجلے
اگرچہ گشتہ آہن تمامے

پچہ جوشش گر بادہ افشانی بجامم
نصیب الا رض من کاس الکرامے

حجاب رخ بود زلف پریشان
برائے تیغ عریان شد نیامے

گمان آفتاب حشر کردم
چو دیدم فتنۂ بالائے بامے

عجب شد گفتگوئے عشق روحی
نہ آغازے نہ پایان کلامے

چشتان عمر قیم بہ پیسہ ناتمامے
نشانم نیست چون قطرہ نہ نامے

بکوئے بیخودی دارم مقامے
دران خواجہ نباشد نہ غلامے

قیامی در خرابات گزیدم — دران خواجه نباشد نی غلامی

عروج بادهٔ مستان چه پرسی — که شد هم لامکان پامال گامی

ز هر غیب و شهادت ماورایم — قیامم ماشده فوق المقامی

چو طیران کرد شد مرغ خیالم — بکوه وحدت هو کبک خرامی

بناکامی شدم در صید عنقا — همه برباد شد دانه و دامی

نبی و جبرئیل آمد بصورت — بمعنی خود بخود بود و پیامی

مبرّایم ز هر تقیید لیکن — محیط عالم و آدم تمامی

نه تن بل جان همه گرد است شعله — شرار عشق سرتاپا تمامی

حدیث مطرب و ساقی مکن فاش — که میگوید حلالی را حرامی

غلام چشم آن پیر مغانم — تمامی شد چو می بشکست جامی

مکان و لامکان بگذار روحی
بهر جائیکه میگیری قیامی

نه خال نرگس مستانه داری — فسون فتنه فتانه داری

کشیده هر دو عالم را بموئی — عجب این کاکل ترکانه داری

بدیر و کعبه مومن گبر مستند — شراب عشق در هر خانه داری

چرا خاصان حضرت حق نه لرزند — که شان نازک شاهانه داری

مخور غم بشکنی پیمان توبه — بیادش گر سر پیمانه داری

نثار روی تو ورع است ساقی — بیا گر بادهٔ رندانه داری

چو موسی صد هزاران نور چو بیند — بیک شعله چه با پروانه داری

بجان پروانہ شکل شمع سوزد
زہے عقلے زہے عشقے زہے رنگ
بہ تشدید اتم از اسم غفار

چہا آتش بہر کاشانہ داری
بحکمے فرزانہ گہ دیوانہ داری
بہ چہ رحمت در دُر دندانہ داری

کشتی گستاخ در آغوش تنگش
بچو روحی شوق بیتابانہ داری

دلم ربود درین انجمن خود آرائے
بزلف مشک خطا و برخ زجاج حلب
بچو سحر سامری نگارگر دل و دینے
بچو چشم ساقی مست الست بیخود ہوشئے
بحسن یوسفے جانانہ نائیہ جائے
قیامتے روشے برق خاطفے شوخے
ہزار رنگ نمائے بشان ہر آنئے
نیاز خوبے سادہ نیازمند کشتئے

بجلوہ مشتری و زہرہ ماہ سیمائے
بغمزہ جادو بہ نرگس غزال رعنائے
فسون فتنۂ قتالے چشم شہلائے
خراب رند و شئے ترک بادہ پیمائے
بلب مسیح دمے طوطی شکرخائے
شرار طور سراپائے سرو بالائے
مشعبدے فلکے بوالعجب تماشائے
زقید خال و خط آزادۂ ہر جائے

ہمان تجلی جان بخش و دلکشا رخے
بچو دید روحی دلدادہ گشت شیدائے

از ہویت چو شیرین چون بحر زخار آمدی
عشق خود را باختی ہمچو زلیخا نعرہ زن

خود ز بیرنگی برنگ رنگہا بہار آمدی
شہرۂ یوسف نمودی خود ببازار آمدی

رب ارنی خوانده خود لن ترانی خود نمود
همچو موسیٰ بر جبل خود بهر دیدار آمدی

ذات مطلق هست الآن کما کان علیه
با شئون خویشتن خود بهر اظهار آمدی

جلوهٔ خود را نمودی در حرم اندر کنشت
صاحب سبحه شدی خود اهل زنار آمدی

خود مے خود میکده خود جام خود مے فروش
خود حریف و خود پئے ساغر زدن خمار آمدی

مظهر خود ساختی بهر ظهور خویشتن
گاه رومی گاه روحی گاه عطار آمدی

روے جانان عجبے هم خط و خالے عجبے
نقطهٔ هستی من محو وصالے عجبے

چونکه هر بار ببینم رخ تو جان بدهم
چه نقابے عجبے شان جمالے عجبے

گرچه تو اندر صد پرده محجوب شدی
یک بیک پیش نظرے شان جمالے عجبے

تو هنوز سبب پرده ز طرب رقص کنم
این جمالے عجبے شورش حالے عجبے

شورش عشق بدل ساخته از سحر بیان
روحی نغمه سرا شیرین مقالے عجبے

چو حجاب خویشتن را ز رخت درید باشی
بحریم خاص جانان بخدا رسیده باشی

ز دو تا حقیقت هو گر دران قصر وحدت
مے مشرب فنا را قدحے چشیده باشی

گزرت بکوے وحدت چو وصال خواهی ای یار
ز تعینات کثرت همه تن جریده باشی

همه جا بکوے او شد همه سوز و او شد
تو حرام دیر و کعبه اگر اهل دیده باشی

همه شورهاے هویت ز شئون سر یار است

دیگر شراز روحی کہ بدل کشیدہ باشی

دلا در مشرب رندانہ باشی
زجام عاشقان مستانہ باشی

گذر از ہستے خود مست و بیخود
مدام از بادۂ جانانہ باشی

چو مجنون در رہ لیلی دہی جان
حدیث عشق را افسانہ باشی

مباش اصلا چو خواہی وصل جانان
زخویشی بیگمان بیگانہ باشی

سراپای تو سوزد شعلہ شوق
بپیش شمع او پروانہ باشی

طواف و سجدہ کن پیر مغان را
نہ در کعبہ نہ در بتخانہ باشی

بجو بیتی آن پری را نیز در خواب
بشکل روحے دیوانہ باشی

دل برد ز من نگارے در گلشن چیستے
غنچہ دہنے لعل لبے حور سرشتے

جز روی تو در چشم تماشاے کسے نیست
اندر حرم و کعبہ و در دیر و کنشتے

از ہر دو جہان من ہوس کوی تو دارم
فردوس چہ نیست مرا خلد و بہشتے

میخانہ دل کے شدی غیرت دہ بیت
چون پیر مغان دانہ جذبات بخشتے

روحی زرہ منتظر جان نشد کے بنوشت
گر سوے من آن سنگدلے نامہ نوشتے

در باب عشق ہیچ ندیدم روایتے
شرحش بالوح دار حیاست غایتے

آشوب دهر غمزهٔ چشمت اشارتی — از ناز قامت تو قیامت کنایتی
ای تیغ بی‌نیاز تو خونها چه ریخته — کین شرح کربلای ز کویت حکایتی
پیر مغان بجاه ره بیخودی نما — خضر طریق راز تو صد ره هدایتی
نگاهی بیا بخانهٔ دل از خرام ناز — دارم ز لطف عام تو چشم عنایتی
هنگام همت است مددی ای همای عشق — جز سایهٔ تو هیچ ندارم حمایتی

پایان کلام روحی پر شور را نشید
وارد نه وصف حسن ملیحت نهایتی

مرا خون ریخت بسمل نموده طرفه جانانی — سراپا قهر جلادی همه شمشیر عریانی
با برو تیغ هر یکی بمژگان تیر پیکانی — بغمزه سحر بازی و بعشوه زهره تابانی
بصورت صورت جانی بطلعت مهر رخشانی — بروی خلد رضوانی بموی سنبلستانی
بحسن جلوه حیرت فروش چشم حیرانی — سلیمانی بجاهی بلقیس نشانی یوسف ثانی
ادای شهر آشوبی نگاهی مرگ سامانی — لب جان بخشی همچو ابن مریم پاکدامانی
نیاز بی‌نیازی دلربا آفت جانی — بخال هندوی عاشق کشی آشوب ایمانی

چو روحی دیده ام ناگه چنین بت ترک مستانی
دل و جان دین و ایمان عقل و هوشم کرد قربانی

جان بگرداب بلا زلف پریشان مددی — دل گرفتار سیاهی رخ تابان مددی
تشنه دید طلبد چشمهٔ حیوان مددی — جان شیرین بلب آمد لب جانان مددی

قطع کردم ز جہان سوئے تو رو آوردم
در کمینگاہ نشستہ پے ایمان ابلیس
در رہ ہجر شہ خوبان بدلم انہ حد است

بگدائے در تو سرور شاہان مددے
وقت نزع است مرا صاحب قرآن مددے
آہ و فریاد و بکا نالہ و افغان مددے

مثل روحی چو ہزاران شدہ مشتاق جمال
کن تو سلطان دو عالم بفقیران مددے

حیلۂ باو شمارا کہ توئی
رونق حسن بت غارتگر
جلوۂ عالم و آدم کہ بخود
کیست اندر دو جہان صاحب امر
صورت شیر خدا خیبر کن
بہر عاشق چہ قیامت سامان

من نیم جملہ سراپا کہ توئی
درد جان و دل شیدا کہ توئی
عشق و حسن ستم آرا کہ توئی
کردہ عالم تہ و بالا کہ توئی
با چنین تاب و توانا کہ توئی
فتنۂ قامت رعنا کہ توئی

راحت جان و سرور روحی
در نظر ذوق تماشا کہ توئی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# غزلیات اردو ردیف الف

عشق میں مت طمت کے جو گھبرا گیا
عین مستغنی تھا استغنا گیا
جسنے پایا وصل عریانی کا ذوق
صورت ہوئی گرا بیخود وحش
دونوں عالم تنگ تھے جسکے لئے
صید ہو لیا گم ہوا خوبی کے صید
کوچے الفت گیا تا امت سیر زدہ
بھا ہستی سے ہم باہر ہوئے
جو گرفتار بلا سے زلف ہے
ہے سر اپنا برق دشمن عرقابہ ہو

وہم میں سوے عالم بالا گیا
اپنے پانے کو جو میں کھویا گیا
دار پر کھینچا زہ وہ کھینچا گیا
طور دل پہ وہ جھلک دکھلا گیا
ایک قطرہ میں وہ دریا آگیا
جو کہ صیاد از پئے عنقا گیا
یہاں سے جو نکلا سو وہ رسوا گیا
جب خیال یار دل میں آگیا
تا قیامت ہم سے کب سودا گیا
آپ سے جو کوئی سر تا پا گیا

بوئے عشق دوست آتی ہے وہاں
جس طرف سے روحی شیدا گیا

جان تمہاری دل تمہارا ہے تمہیں میں آپکا
پھر بھی الفت سے ہمارے دل ہے بدظن آپکا

جان مشتاق شہادت رونمائی میں گئی
پر وہی احسان رہا باقی گردن آپکا

کیا زبان کلک مضمون نزاکت لکھ سکے
جب خیال بوسہ ہو رنگ سوسن آپکا

دل میں وحشت سر میں سودا جان بیخود بسر
بس اسی سے یہ سمجھا کہ ہے اجڑا نشیمن آپکا

گو کہ تم پردہ نشیں ہو پر تصور میں مرے
صاف چھپ سکتا نہیں در پردہ جوبن آپکا

غیرت ہستی سے ہم خود غیب مطلق ہو گئے
ہو گیا جب خانہ دل خاص مسکن آپکا

جملہ عالم رنگ فانوس طلسمی ہے خیال
سو طرح سے جسمیں ہے اک شعلہ روشن آپکا

کعبہ میں شور اذاں دیر میں ناقوس سے
دم سدا بھرتے ہیں شیخ و برہمن آپکا

گر یہی ہے جذب دل روحی تو پھر پیش خدا
ہاتھ ہوویں گے ہمارے اور دامن آپ کا

جو آنکھوں میں نقشا اتارا تمہارا
پکارا اٹھا دل میں تمہارا تمہارا

دکھا دو وہ جلوہ خدارا تمہارا
مٹے جس سے جھگڑا ہمارا تمہارا

گرے طور پر جس سے بیہوش موسی
وہی پھر ہو جلوہ دوبارا تمہارا

کوئی بعد ملنے کے بھی چھوڑتا ہے
ہے کسکو فراق اب گوارا تمہارا

دل اپنا ہے اور درد عشق اپنا لیکن یہاں
کچھ اسمیں بھی ہے کیا اجارا تمہارا

مریض محبت سے کہہ دو کہ اٹھ تو
یہی اسکو کافی ہے چارا تمہارا

ملایک بھی ہیں شکل پروانہ عاشق
عجب روئے روشن نکھارا تمہارا

ہر اک تار مو میں بندھا گو ہر دل
جو شانہ نے گیسو سنوارا تمہارا

قدم کے وہ اعجاز سے مومیہ ہے
جو پابوس ہے سنگ خارا تمہارا

تمہیں حضرت عشق دریا سے نسبت
نہیں لامکاں بھی کنارا تمہارا

ہر اک کان ہے پر صدائے تمہاری
ہر اک آنکھ میں ہے نظارا تمہارا

انا المشرق ہے ہر اک ذرہ بیخود
یہ پرتو ہوا عالم آرا تمہارا

ہر اک غمزۂ چشم بت سے ہے ثابت
ہے دلربائی اشارا تمہارا

پتنگ و شمع دونوں ہی پھک گئے ہیں
دلوں میں لگا یہ شرارا تمہارا

تمہارے ہی پرتو سے عالم ہے روشن
یہ چمکا ازل میں ستارا تمہارا

کبھی دار پر ہو کے رسوائے عالم
ہوا جو محبت کا مارا تمہارا

نمک زخم دل پر چھڑکتا ہے ہر دم
پس پردہ بھی حسن کھارا تمہارا

شب ہجر کیونکر بسر ہووے میری
جلاتا ہے دل کو جرارا تمہارا

وہاں شیخ و کعبہ تو یہاں دیر و مے ہے
نہیں کس جگہ پر گذارا تمہارا

کہوں کیوں نہ پھیر میں جو تم ہو سب میں جل
سراپا بنا ہوں میں سارا تمہارا

ہے دونوں جہاں میں تو روحی کو کافی
سہارا تمہارا سہارا تمہارا

پئے قتل تیغہ کھچا ہے کسی کا
سر معرکہ سر جھکا ہے کسی کا

بھلا کسطرح تجھسے ہو وصف قامت
قیامت بھرا ماجرا ہے کسی کا

بہشت اور دوزخ سے خوف و رجا کیا
یہ بندہ فنائے رضا ہے کسی کا

بھٹکتا ہے دیوانوں کیطرح کیوں دل
گرفتار زلف دوتا ہے کسی کا

نہ واعظ تو اسطرح کر عیب مستاں
قیامت کو بھی آسرا ہے کسی کا

ذرا ڈھونڈیے مشعل رخ کو لیکر
اسی زلف میں دل گما ہے کسی کا

عجب حسن سادہ نے آتش لگائی
موا ہے کوئی دل جلا ہے کسی کا

نہ کیوں جان مشتاق نثار ہو ہر دم
نیا حسن جلوہ نما ہے کسی کا

عبث ہے امید وفا اُنسے روحیؔ
زمانے میں کوئی ہوا ہے کسیکا

جو اسیر حلقۂ گیسو سے قاتل ہوگیا
اثر دیکھے کہ منہ میں وہ سودائی داخل ہوگیا

جب سے دل محو رخ شیریں شمائل ہوگیا
ماسوا سے صورت فرہاد غافل ہوگیا

یاد میں اُس سرو قد کے لوٹتا ہوں خاک پر
عالم بالا سے مجھپر قہر نازل ہوگیا

آگیا وہ میرے گھر جب میں نے یاد اُسکو کیا
جذبۂ دل کے اثر سے میں بھی عامل ہوگیا

گو کہ میں بھی یہ تری آتش ہجراں کی ہے
ڈھیر انگاروں کا مجھکو تودۂ گل ہوگیا

رات بے پردہ نکل آیا جو وہ خورشید رو
ہر ستارہ عکس رخ سے ماہ کامل ہوگیا

جب سے دیکھی ہمنے روحیؔ اُس بت رعنا کی شکل
صورت مجنوں ہمیں سودا سے کامل ہوگیا

کاٹ تلوار کا دکھلائیے گا
تختۂ ناز کو تڑپائیے گا

نہیں ملتا جو وہ رشک شیریں
سر کو کہسار سے ٹکرائیے گا

کوئی یہاں اور نہیں نامحرم
وصل کی شب ہے نہ شرمائیے گا

کچھ غرض مجھکو اب نہیں تم سے
جی جہاں چاہے چلے جائیے گا

نسخے دیتے ہیں ہم اے طفل اشک
وقت رخصت کے مچل جائیے گا

دم بھریں خیر کا وہ آپ اُن کا
غم کی اے حضرت دل کھائیے گا

حال دل سنکے کہا اے روحیؔ
آپ نہ تشریف یہاں لائیے گا

دل دے کے ہمنے آپکو دلبر بنادیا
سہکر جفا و جور ستمگر بنادیا

یارب یہ پھیرتے نہیں لیکر کسی کا دل
تونے بتوں کو قہر کا پیکر بنادیا

گھر سے زمیں کو زلزلہ نالوں سے دیا عجب
گردوں کو میری آہوں نے چکر بنادیا

دارائے جاں کا شکر کر اے آدمی تجھے
آئینہ دل کا دیکھ سکندر بنا دیا

دیوانہ ہو جو تیرا نہ اُس سے بگاڑ رکھ
اللہ نے تجھے پری پیکر بنا دیا

کیا ہوا اگر جگر میں پہلو نہیں جلے
سوز نہاں نے دل کو ہے اخگر بنا دیا

اے روحی کس طرح مجھے ہو ویگا چین اب
وحشت نے بال بال کو نشتر بنا دیا

کیا سجا رخ پہ ترے اے ماہ تاباں سہرا
چرخ خوبی کا بنا مہر درخشاں سہرا

اُسکی خوشبو سے معطر نہ ہو عالم کیونکر
کہ ہوا زیب رخ رشک گلستاں سہرا

ہو مشرف رخ رنگیں سے ترے شام و سحر
گل امید سے بھرتا رہے داماں سہرا

تہنیت خواں ہوئے سب حور و ملایک آکر
لایا فردوس سے جب گوندھ کے رضواں سہرا

کیا عجب آئیں جو از بہر زیارت بزمیں
بیٹھے جب باندھ کے وہ رشک سلیماں سہرا

جب مددگار خدا اور محمد ہو رفیق
کیوں نہ ہو تیرے لئے عیش کا ساماں سہرا

تو نے اے روحی یہ بےمثل کہے ہیں اشعار
ایسا کہہ سکتا نہیں کوئی سخندان سہرا

دلربا کسنے کیا اور کسنے شیدا کر دیا
ایک ہی جلوہ نے تیرے شور برپا کر دیا

رازداری کسنے کی اور کسنے افشا کر دیا
آپ بے پردہ ہوا اور ہمکو رسوا کر دیا

ناز بے پروائی و جور و جفا ہر بتاں
عاشقوں کے حق میں کسنے شور پیدا کر دیا

شوق موسیٰ اور تجلی دونوں یکساں ہو گئے
کیا تماشا تھا کہ خود تجھ کو تماشا کر دیا

وہ رقیب دور ہا ہمرہ خیال یار کے
قبلۂ روحی کو ظالم نے کلیسا کر دیا

نقش قدم تمہارا مٹایا نہ جائیگا
فتنہ تھپک تھپک کے سلایا نہ جائیگا

جاتا کہاں ہے پہلو سے اے جان بسمل
ہم سے غم فراق اٹھایا نہ جائیگا

پاس ادب یہی ہے تو ارمان کیا کریں — چھاتی سے انکو چیف لگایا نجائیگا
مرجاؤں کس بھروسہ پہ ہو نعش بھی جرا — تم سے تو خاک میں بھی ملایا نہ جائیگا
مرنیکے بعد شعلۂ دل جب بھڑک اٹھے — زیر زمیں کسی سے دبایا نہ جائے گا
یاں ضعف وہ آں ہے نازکی بس ہو چکا وصال — مجھسے ترے خیال تک آیا نہ جائیگا

روحی کہاں ہے اور کدھر گفتگوئے عشق
افسانہ درد خیز سنایا نہ جائیگا

جھانک کر کسنے بیقرار کیا — تیر کس کے جگر کے پار گیا
کچھ نہ داماں سے ہے تار تار کیا — آبلہ نذر نوک خار کیا
دھیان میں تیرے آ نہیں سکتا — ضعف نے یہ نزار کیا
بزم میں غیر کو بلا کے ہمیں — کسنے ایسا ذلیل و خوار کیا
پھنس گئی جان نا امیدی میں — وعدہ بالعکس اعتبار کیا
تیغ کسنے اٹھائی اور کسنے — طرز تسلیم اختیار کیا
مے نہ چھوڑی گرو کیا خرقہ — اور جو باقی رہی ادھار کیا
کان تک بھی نہ گل کے پہنچا کبھی — شور کو صورت ہزار کیا

شکل روحی پہاڑ چیخ اٹھے
نعرہ جب سوئے کوہسار کیا

جب لامکاں میں اٹھا ایک کن سے شور تیرا — کون و مکاں نظر روشن چمکا یہ نور تیرا
اک شان حق خدائی اک شان مصطفائی — لایا ہے رنگ کیا کیا نور ظہور تیرا
غیب و شہود پر تو خود ہے محیط ذاتی — ہے بعد و دوری تیرا قرب و حضور تیرا
عالم میں زلزلہ ہے زلزالہا کا ہر سو — شور حشر جس کو ہے تیرا ہے نفخ صور تیرا
جذب شہود تیرا کیا غیب کی ہے تجاب — موسیٰ ترا ہے بیخود اور طور چور تیرا

مجنوں وش کہیں ہے لیلیٰ نفش کہیں ہے
عشق و نیاز تیرا حسن غیور تیرا

شادی و غم کی صورت روحی ہیں تو ہی تو ہی
گر درد ہے ترا ہے جو ہے سرور تیرا

معمورۂ عالم میں ویرانہ میں دیکھا
ساقی جو تماشا ترے میخانہ میں دیکھا

بیخود ہے کوئی مست کوئی رقص میں بسمل
یہ جذب اثر بادۂ رندانہ میں دیکھا

سناٹے میں ہے رند کوئی شور میں ہیں [illegible]
جادو یہ ستم نرگس مستانہ میں دیکھا

جمشید تو کیا کشف دو عالم سے بھی گذرا
نیرنگ یہ ایک جرعۂ پیمانہ میں دیکھا

پھونکا نہیں کس کس کو تری سوز تجلی نے
دیکھا وہی شعلہ میں جو پروانہ میں دیکھا

ہے جسکے لئے وسعتِ کونین بہت تنگ
اُس شوخ کو کنج دل ویرانہ میں دیکھا

جسنے کہ سنا تھام کے دل خاک پہ تڑپا
یہ درد غضب روحی کے افسانہ میں دیکھا

ہوا کیا مرتبہ بندہ معین الدین چشتی کا
جہاں برق درخشندہ معین الدین چشتی کا

نشانِ بے نشانی ہے رخ زیبا حق سیما
کہ کعبہ ہو گیا بتکدہ معین الدین چشتی کا

ملائک کیوں نہ دربانی کریں اُس آستانہ کی
خدا خود ہو جو خواہندہ معین الدین چشتی کا

لکھا ہے حبیب اللہ ید قدرت نے ماتھے پر
ہوا حق پہ نوازندہ معین الدین چشتی کا

زباں گھبرا یہ ہیبت سے کہ ہر دم لی ہیچ [illegible]
گذشتہ حال و آیندہ معین الدین چشتی کا

وہی ہے ذات مطلق تیرے میں اپنا ایمان ہے
ملیگا حق سے جوئندہ معین الدین چشتی کا

تجھے کیا ناصح بیہودہ ہیں یہ روحی ہو چکا بردا
اگر مردہ ہے گر زندہ معین الدین چشتی کا

اُسکا گر ذرا رہ جاہ ذقن ہو جائیگا
چاہ میں یوسف زلیخا نعرہ زن جائیگا

ہاتھ کو کاٹینگے فلک شغل زنانِ مصر سب
پردہ سے یوسف جو میرا مہ بدن جائیگا

طائران قدس پروانہ بنینگے یک قلم
شعلہ رو میرا جو شمع انجمن ہو جائیگا

نرگس مستانۂ ساقی جو دیکھے گا کبھی
ہوش قیل و قال واعظ سب ہرن ہو جائیگا

مشکل درہم گر اٹھائے ضرب دار الضرب عشق
سکہ روحی کا تا محشر چلن ہو جائیگا

کسی نے عارض تاباں سے کیا نقاب الٹ
حجاب اپنا ہوا آپ آفتاب الٹ

کجی طبع سے ناجنس کے حذر ہے ضرور
کہ ذم شیخ کیا کرتا ہے رباب الٹ

حدیث عشق بجز نغمہ کے ملے نہ کہیں
اگرچہ ہر ورق دفتر کتاب الٹ

بہ رنگ صورت منصور مجکو پیر مغاں
کہ فرط مستی میں پی شیشہ شراب الٹ

سوائے شیوۂ تسلیم کیا کرے روحی
ہر اک سوال ہے الٹا ترا جواب الٹ

شب وصال کا کیا ماجرا خراب ہوا
ہم آپ میں نہ رہے جب وہ بےحجاب ہوا

رہا نہ پاس ادب کر معاف شکل شباب
وفور شوق میں ہمکو جو اضطراب ہوا

برنگ حضرت موسی یہاں بھی گر مشتاق
الگ جو روئے پرنور سے نقاب ہوا

کسی کی آرزو نہ مقبول ہو سکی پیر مغاں
جو میکدہ کا کبھی تیرے بند باب ہوا

فراق ساقی مہوش میں عیش ہے یہ مدام
شراب خون جگر لخت دل کباب ہوا

سوا نہ شور ہو کیوں حشر میں کہ زخمی ہے
بلند سے قد آدم پہ آفتاب ہوا

سنا نہ تھا کہ ہوئی بیخودی مجھے روحی
ترا سخن ہوا نغمۂ رباب ہوا

ہدیہ جاں انہیں منظور ہوا خوب ہوا
بوجھ سر سے یہ مرے دور ہوا خوب ہوا

فرط بدمستی میں سنگ در میخانہ سے
ساقی گر شیشۂ دل چور ہوا خوب ہوا

پھر بہار آئی جنوں اپنا ہوا آگے بڑھ
پھر کشادہ سر ناسور ہوا خوب ہوا

پھر گرا صورت موسیٰ کوئی مشتاق جمال
پھر نمایاں شرر طور ہوا خوب ہوا

حق سے تھا کچھ تو لگاؤ تو ہوا ناحق خون
جاں بحق دار پہ منصور ہوا خوب ہوا

راز دل اپنا رہا گوش رقیبوں سے الگ
پردۂ غیب میں مستور ہوا خوب ہوا

چھوٹی مے کی مذمت ہوئی جنت کی صفت
واعظا اب شیفتۂ حور ہوا خوب ہوا

ہوش اب تک بھی نہیں بیمار کو تیرے ساقی
نرگس مست سے مخمور ہوا خوب ہوا

شکر ایزد کرم پیر مغاں سے روحی
نام رندوں ہی میں مشہور ہوا خوب ہوا

ہوا جب غلغلہ کون و مکاں میں شہ کی آمد کا
گرا فی الفور اوندھا ہو کے تخت ابلیس مرتد کا

گواہی اہل باطل نے بھی دی احقاق پر اسکے
کہا یہ لات و عزیٰ نے کہ برحق دین ہے احمد کا

تمنا تھی ازل سے عرش کو حاصل ہوا آخر
شب معراج میں بوسہ مبارک پائے احمد کا

تغائر عاشق و معشوق میں کس طرح ثابت ہو
خدا کے نور سے پیدا ہوا ہے نور احمد کا

تزلزل فرط ہیبت سے پڑا ایوان کسریٰ میں
ہوا مشہور جب آوازہ اسکی آمد آمد کا

یہی ہے آرزو میری یہی مقصود ہے میرا
کہ ہوں جاروب کش یثرب میں جا کر اسکی مرقد کا

تجھے روحی جو بحر غم تلاطم لاکھ دکھلائے
نہ چھوڑوں ہاتھ سے دامن کبھی آل محمد کا

ماہ برج و شرف و رشد و سعادت چمکا
مژدہ اے اہل یقیں نور ہدایت چمکا

قلزم دہر ہوا نور صفا سے روشن
صدف غیب سے جب گوہر قدرت چمکا

نور اسلام سے کافور ہوئی ظلمت کفر
چرخ امکاں پہ جو وہ مہر نبوت چمکا

آسماں ناصیہ فرسا ہے ترے در پہ مدام
کس کا اس درجہ بھلا نیر رفعت چمکا

ہو گئے بیہوش گرے تاب نہ لائے موسیٰ
بن کے جب طور پہ وہ نور جلالت چمکا

طے نہیں ہوتی کسی سے یہ زمیں اے روحی

شعرا کا ہے یہاں توسن فکرت چمکا

عشق نبی سے دل میں ہے ایماں بھرا ہوا
رگ رگ میں نور وحدت عرفاں بھرا ہوا

گلچین باغ نعت میسر ہوں کیوں نہ ہو
گلہائے قدس سے مرا داماں بھرا ہوا

زخمی ہے تیغ رشک لب لعل شاہ سے
خوں میں نہ کیوں ہو لعل بدخشاں بھرا ہوا

چاہے جو سیر خلد تو گلہائے قدس سے
یثرب کا دیکھ لے وہ بیاباں بھرا ہوا

سوز فراق ساقی کوثر سے ہوں تباہ
رنج و الم سے ہے دل نالاں بھرا ہوا

مشت گدائے کوچہ سرور اگر کھلے
نکلے خراج ملک سلیماں بھرا ہوا

ڈرتے رہیں عدو کہ میں لکھتا ہوں روز و شب
قہر خدا سے نالۂ سوزاں بھرا ہوا

نیکی سے گرچہ نامۂ اعمال ہی نہ تھے
لیکن ہے نعت سے مرا دیواں بھرا ہوا

روحی یہ ضبط گریۂ ہجر نبی سے ہے
آنکھوں میں اپنی نوح کا طوفاں بھرا ہوا

تکیہ ہے مجھکو نام غفور و رحیم کا
امیدوار ہوں ترے لطف عمیم کا

رتبہ بڑھا یہ اشک کے در یتیم کا
جنبش میں پایہ آگیا عرش عظیم کا

یہ سوز عشق وہ ہے کہ جلتا ہی طور بھی
کیا منہ ہے جو سامنا کرے نار جحیم کا

ساقی کچھ اور نعرۂ ہل من مزید ہے
کم کیف ہے ابھی تو شراب ندیم کا

واعظ ہو محو میں شباں کی طرح تو ہو کلیم
کیا دخل شور عشق میں عقل و فہیم کا

تیغ نظر سے دیتے رہو چرکے گاہ گاہ
بھرنے نہ پائے زخم یہ قلب دو نیم کا

کھل جائے دم میں غنچۂ دل گو فسردہ ہے
آئے جو تیرے باغ سے جھونکا نسیم کا

مرنے سے پہلے جو کہ موا ہو گئی نجات
باقی رہا نشان نہ امید و بیم کا

جنت مری یہ ہے کہ چھپوں ذیل دامن میں
طالب نہیں ہوں لذت خلد نعیم کا

مظہر سے کیوں نہ پاؤں میں ظاہر کا راستہ
حادث میں بھی تو رنگ ہے نور قدیم کا

روحی کی ہے بھی صدا میر لطف بھی دیکھا

زاہد نہ ترے جبہ و دستار کو دیکھا ❊ بے لوث جو دیکھا تو قدح خوار کو دیکھا
موسیٰ کی طرح ہمنے نہ دیدار کو دیکھا ❊ ہر کوچہ و بازار میں اُس یار کو دیکھا
بکتا ہوا یوسف کی طرح بر سر بازار ❊ گوچہ میں ترے ہمنے خریدار کو دیکھا
پیدا یہ ہوئی چشم تحیر میں لطافت ❊ آیا وہ نظر جس در و دیوار کو دیکھا
قربان تری ہوں نظر مست کا ساقی ❊ بیخود وہ گرا جس کسی ہشیار کو دیکھا
جب شیخ و برہمن کی گرفتاری سے گذرا ❊ تسبیح میں زنار میں اک تار کو دیکھا
ہے عشق شہنشاہ کہ آیا جدھر آیا ❊ کافر کو نہ مرتد کو نہ دیندار کو دیکھا
ایماں تری ابرو و مژگاں کی برابر ❊ برچھی کو نہ شمشیر کو نہ تلوار کو دیکھا
رکھہ رابطہ صورت مرشد کا تصور ❊ بے حرف معانی کے نہ اسرار کو دیکھا

ہوتا وہی مطلق ہے جو تقیید میں ہے قید ❊ آزاد جو دیکھا تو گرفتار کو دیکھا

روحی دل آدم کی سمائی کوئی دیکھے
ایک قطرہ میں اُس قلزم زخار کو دیکھا

سزا ہے مجھکو جو دم مارو نہیں جدائی کا ❊ کھلا ہے عقدۂ الحق تری قبائی کا
اٹھا حجاب دوئی عینیت ہوئی ظاہر ❊ مٹا ہے نام و نشاں فرق اور جدائی کا
ہوا ہوں محو رد الیعر فہو غیر سری ❊ کہ قید رنگ سے بیرنگ ہے رہائی کا
بطون و غیب سے سوئے ظہور آیا ہوں ❊ ہوا جو شائق و مشتاق خود نمائی کا
مجبور عشق نے جب شان قابلیت سے ❊ لباس پہن لیا شاہ نے گدائی کا
صدا انہ کسطرح منصور سے انا الحق ہو ❊ غرور خاک میں ہے شان کبریائی کا

مرا تو شیدہ محمد علی ہوا روحی
کہ منتظر وہ ہے رشد رہنمائی کا

پس سے وہ تیر جمال عرب دلکو جا لگا دیا ❊ یہ سمجھا میں ہمیں ہے چھٹا جو نقاب تھے اُٹھا دو

غضب ہے کرشمہ دلربا تری چشم مست کا ساقیا
کوئی خاک پہ ہے تڑپ رہا کسیکو خودی سے مٹا دیا

تری صید مغبچگاں ہوں دل و جاں کو دیکھیے فنا ہو
ہوا جس سے سوختہ طور بھی وہی جام مجکو پلا دیا

ترا کیا طلسم ادا ہے یہ عجب حال میرا کیا ہے یہ
کبھی مار اے چشم سیاہ سے کبھی دم میں لب سے جلا دیا

یہ پلائی کیسی شراب ہے رہا ساقیا نہ حجاب ہے
جو نہ دیکھا تھا وہ دکھا دیا جو سنا نہ تھا وہ سنا دیا

جسے دیکھتا ہوں سو ہے وہی یہ جہاں ہے ایک آرسی
تہ دل میں مرشد روحی نے یہ عجیب نقشا جما دیا

ننگ و ناموس نہیں چاہتا شیدا تیرا
اپنی ہستی سے بھی بیگانہ ہے رسوا تیرا

رشتہ سبحہ و زنار کی ہے قید عبث
حرم و دیر میں یکساں ہے تماشا تیرا

کس کو پوجا کروں اور کسکی پرستش نکروں
خانہ کعبہ ترا دیر و کلیسا تیرا

تشنہ لب خضر ہے نور طلب ہیں موسیٰ
حسن جو یوسف بیمار ہے عیسیٰ تیرا

جیتے جی دل میں لہب جاں میں تپش مرگ قلق
سر سے جاتا نہیں مرکے بھی سودا تیرا

جبسے دلمیں تری تصویر ذرا بھی ٹھہری
شمع طور ہے اسکے لئے نقشا تیرا

کھل گئی جملہ دو عالم کی حقیقت ساری
دل کے آئینہ میں اترا جو سراپا تیرا

تاب بے پردگی کسکو ہے کہ سو پردوں میں
دل کو بیتاب کئے دیتا ہے جلوا تیرا

دین و دنیا سے لیا خلعت ناکامی کو
جبسے روحی ہوا ایدوست شناسا تیرا

میری لب پہ گرچہ یہ شور فغاں کبھی میں نہ تھا
خود تیری شان تو نکی وہ جلوہ عیاں کبھی میں نہ تھا

جب تری سادہ ادا دیکھی تو یہ آیا نظر
ہستی موہوم کی وہم و گماں کبھی میں نہ تھا

گم ہوئی نام و نشاں اپنی حقیقت کھل گئی
اک بہانہ کیلئے نام و نشاں کبھی میں نہ تھا

بلبلا اٹھ مٹنے کے زبان حال سے بولا حباب
جوشش و طوفان دریا رواں کبھی میں نہ تھا

لا الہ سے جو گذرا آیا الا اللہ میں

صورت روحی وہ خود جان جہاں تھی میں نہ تھا

جو مجھ سا حاضر باب شرابخانہ ہوا
ترے ہی جلوہ سے مست مے مغانہ ہوا

بنا کے آئینہ تجھکو جمال خود دیکھا
ظہور حق کو فقط نام کا بہانہ ہوا

کھلا کسی پہ نہیں بھید میم احمدؐ کا
بیان عقل بھی منجملہ فسانہ ہوا

سنا جو شہرہ تو میں صورت اویس قرن
فریفتہ تری خوبی پہ غائبانہ ہوا

فرود شوق سے آ مرغ باغ لاہوتی
فضائے قدس دل عاشق آشیانہ ہوا

فلک پہ شور ملایک میں صوفیوں میں یہاں
ملیح حسن ترا آفت زمانہ ہوا

سماع نغمہ میں بھی فرط شوق سے پیدا
توئی توئی کا ہر اک تار سے ترانہ ہوا

تو شاہ شاہ سواراں تھا زیر شب اسریٰ
سمند ناز پہ اک اور تازیانہ ہوا

قبول حق نے تو پہلے ہی سے کہا لبیک
لب شفیع دعا کو ہنوز وا نہ ہوا

اٹھا حجاب کہیں جلد ساقی کوثر
وگرنہ تشنۂ دیدار اب روانہ ہوا

ترے تصور مژگاں ہیں یا رسول اللہ
دل رمیدہ مرا تیروں کا نشانہ ہوا

کشش سے جائینگے ہم مطلع مدینہ کو
نصیب میں جو کبھی جذب آب ودانہ ہوا

پگھلتے ہیں دل و جاں سوز درد احمدؐ سے
کلام روحی بھی کیا تیرا عاشقانہ ہوا

## ردیف دال

ہوں شیفتہ حسن دل آرائے محمدؐ
ہے آنکھوں پہ ہر دید سراپائے محمدؐ

آغوش تصور میں ہے صحرائے محمدؐ
کیا سر میں سمایا ہے مرے سودائے محمدؐ

تشبیہ وہی عین ہے تنزیہ جو دیکھا
ہے غیب میں وہ سایہ بالائے محمدؐ

معلوم ہوا جبکہ کھلا نور حقیقت — شیدائے خدا ہے وہی شیدائے محمدؐ
کس طرح نہ جبریل ہو پروانہ جانباز — شمع ازلی ہے رخ رعنائے محمدؐ
اب شور قیامت بھی مخل ہو نہیں سکتا — جو رند ہوا بیخود صہبائے محمدؐ
گرمی یہ ہوئی محفل صوفی ازل میں — ہر سمت مچی شورش ہوہائے محمدؐ
کہتا ہے یہی شوق پس مرگ لحد میں — تا حشر کرے آنکھ تماشائے محمدؐ
ہو صورت موسیٰ و جبل دم میں تماشا — پردہ سے جو جلوہ ہمیں دکھلائے محمدؐ
گھس گھس کے جبین جان مری سجدہ میں نکلے — ہاتھ آئے اگر نقش کف پائے محمدؐ

اُسکو غم دوزخ نہ خوشی خلد بریں کی
روحی کی صفت جو ہے شناسائے محمدؐ

عجب ہے دلستان آن محمدؐ — کہ جاں بسمل ہے قربان محمدؐ
نبی کو جسنے دیکھا حق ہی دیکھا — ہوئی شان خدا شان محمدؐ
وہی ہے نور وحدت سب میں روشن — کہ ہے ہیجان جہاں جان محمدؐ
بنا ہے عرش اعظم فرش اُنکا — پھر اکرتے ہیں مستان محمدؐ

رسائی لامکاں پہ ہووے روحی
اگر دیکھے تو ایوان محمدؐ

ہوا ہے دل مرا دیوانہ نیاز احمدؐ — سر اور سنگ در خانۂ نیاز احمدؐ
جو جا ہو گرمی بازار وِرد شورش عشق — لگاؤ نعرہ مستانۂ نیاز احمدؐ
ہواؤ حرص لعین سے ہو گیا آزاد — فقیر درگہ شاہانہ نیاز احمدؐ
نہ کیوں ہو گشت دو عالم کبھی مرا سینہ میں — فروغ مشعلہ کاشانۂ نیاز احمدؐ

ہزار بار ہوا فرحا شوق سے روحی
فدائے جلوۂ جانانۂ نیاز احمدؐ

## ردیف حرف را

شکستہ ہو گئے سب مرغ قیل و قال کے پر
ہیں قطع کنہ میں ہر طائر خیال کے پر

بچانا مرغ دل اپنا ہمیں ہوا مشکل
کتر دیا ہے نظر نے لگا سنبھال کے پر

وہ عندلیب پکڑ لا دے انکو اے صیاد
نئے نکالے ہوں جس نے پرانے ڈال کے پر

یہ تیلیاں قفس حرص کی شکستہ ہوں
جلیں الٰہی مرے بلبل سوال کے پر

ہزار حیف کہ گلگیر بھی سپہر نہ ہوا
جلے پتنگ غریب شکستہ حال کے پر

نہیں نمود ہے خط کی یہ خال رخ کے گرد
نکلنا ہو گئے آغاز مور و خال کے پر

شکستہ جام کئے محتسب نے توڑ کے خم
اکھیڑے ہیں بط صہبا پر نکال کے پر

نہ کیوں ہو داغ دل زار غیرت طاؤس
جگر کے پار ہیں تیر خوش جمال کے پر

نہ کیوں غزل تری اے روحی اب کرے پرواز
کہ تو نے باندھ لئے طائر خیال کے پر

سینہ میں بھڑکے شرارے بے خبر
مرتے ہیں فرقت کے مارے بے خبر

ہوں سراپا شعلہ نار عشق سے
پھونکتے ہیں جاں شرارے بے خبر

راحت درد و قلق آرام جاں
صبر قلب بیقرارے بے خبر

اے معین الملت والدین حسن
بہر عثماں جاں نثارے بے خبر

خواجہ عالم فروغ مہر نصیر
ہند کے روشن ستارے بے خبر

عرصہ توحید میں حیراں ہوں
یکہ تازے شہسوارے بے خبر

آرزوئے دید میں جاتی ہے جاں
روحی مضطر کی پیارے بے خبر

# ردیف حرف زا

رمز داں خواجہ غریب نواز
جانِ جاناں خواجہ غریب نواز

شانِ حق ہے تری ہر ایک ادا
دلستاں خواجہ غریب نواز

تیرے دیدار کو ترستے ہیں
نیم جاں خواجہ غریب نواز

لو خبر جلد عمر جاتی ہے
رائیگاں خواجہ غریب نواز

تیری صورت سے شانِ حیدر کی
ہے عیاں خواجہ غریب نواز

تیری بلبل کا آشیانہ ہے
لامکاں خواجہ غریب نواز

تا قیامت نہ چھوڑیگا روحی
آستاں خواجہ غریب نواز

# ردیف حرف صاد

بے تیغ بسملوں کا ذرا دیکھ رن میں رقص
پردہ ترا اٹھا کہ ہوا انجمن میں رقص

شیریں نے اپنا ہاتھ لگائے الگ رہے
تیشہ کو ہو نجائے کف کوہکن میں رقص

پھر شکار بجز جو قصد انکا سن لیا
نخچیر آپ کرتے ہیں گنگ و جمن میں رقص

دیکھے جو انکی چال کبھی اور خرام ناز
کبک دری نہ کرسکے پھر اپنا بن میں رقص

پہونچے شمیم زلف صنم گر دماغ میں
فرط طرب سے ہووے ہرن کو ختن میں رقص

چکر طلب میں کھاتا ہوں وہ چال سے ہے تیز
اپنی ہی بو سے پیدا ہوا ہے ہرن میں رقص

مشتاق ہے جمال کی پردہ اٹھائیے
جانکو ہے بے سبب طرب سے میرے تن میں رقص

پیش جمال دوست کروں رقص کیا عجب
پروانہ کر رہا ہے شمع پر لگن میں رقص

پاس حیا سے گرچہ وقار اُسکو ہے مگر
شوخی بھی کر رہی ہے اُسی دم بدن پہ رقص

سکوت تھا مریض پہ لکھا جو توڑ ہاتھ
ہونے لگا ہے نبض کو بستر پہ بھی رقص

الجھن میں اضطراب ہے دل کو قلق فزا
کرتا ہے زلف کے وہ پیچ و خم میں رقص

سکتہ ہے گر زمیں کو ترے بار عشق سے
ہے اضطراب شوق سے چرخ کہن پہ رقص

گلزار داغ سینۂ روحی جو دیکھ لے
طاؤس بھول جائے سب اپنا چمن میں رقص

# ردیف حرف قاف

نہ دل ہی میں در آیا ہے تیر عشق
رگ و پے میں سمایا ہے تیر عشق

انا المعشوق کی لب پر صدا ہے
عجب یہ رنگ لایا ہے تیر عشق

مقید سے جو مطلق دم میں کر دے
موثر ایسا پایا ہے تیر عشق

وہ ہی آزاد ہے عالم سے جس نے
تہ دل میں چھپایا ہے تیر عشق

طریق عاشقی میں خود کو کھو کے
فقط رہبر بنایا ہے تیر عشق

جلا کر مجمر سینہ کو ہم نے
بہت مدت پکایا ہے تیر عشق

میاں روحی ذرا تم اس سے کہہ دو
نہ خود ہمنے اٹھایا ہے تیر عشق

# ردیف حرف کاف

دیکھئے دور ہوں فرقت کی بلائیں کب تک
پردہ کاکل مشکیں وہ اٹھائیں کب تک

کشتگان غم ہجراں کو جلائیں کب تک
آئیں گلزار مدینہ کی ہوائیں کب تک

اپنا وہ جلوۂ دیدار دکھائیں کب تک
نقش ہستی عشاق مٹائیں کب تک

ایک بار آنے تو دو پاس تم ہو مختار
دور سے حالت دل بیٹھے سنائیں کب تک

وہ تو ہر آن میں اک شان ادا ہی تازہ
تیری صورت کو تہ دل میں چھپائیں کب تک

جانکنی میں بھی اگر ہے یہی شوق دیدار
جانے ہم ہی چلے جائیں وہ آئیں کب تک

انتظاری میں تو یہاں آگیا اب وقت وصال
شربت وصل خدا جانے پلائیں کب تک

کچھ نہ کچھ فتنہ اٹھائیگا وہاں جانے سے
دل بیتاب کی اب خیر منائیں کب تک

وقت جاتا ہے پلا ساقی سرمست ازل
جوشش ابر یہ گھنگور گھٹائیں کب تک

کم نصیبی سے نہیں ایک بھی ہوتی مقبول
بے اثر نالہ گریں خاک دعائیں کب تک

ہی ترا و د چشم ابحیہ در آوند دل است
نالہ و آہ فراقیہ سمائیں کب تک

اے صبا تم ہی مدینہ کو ہمیں پہنچا دے
وادی ہند میں ہم خاک اڑائیں کب تک

روحی بے توشہ ہوں اور شوق ہوا روز افزوں
منتظر ہوں وہ مجھے پاس بلائیں کب تک

## ردیف حرف کاف

دم میں نیا ہے رنگ نیا ناز و ادا الگ الگ
سب ہیں تیرے ہی جلوہ گر کوئی نہیں ہے جدا الگ الگ

نقش کوئی جو مٹ گیا تو جو وہ صنم بنا اٹھا
میں تو تجھی میں تھا چھپا کیوں تو پھرا الگ الگ

نقش و نگار کا نشاں تیرے ہی بت ہیں ساتے
شان ہے سب تو تیری ذات جلوہ نما الگ الگ

تیرا عدیل ہے کہاں لیس کمثلہ عیاں
جز ترے حبیب ہو کوئی پھر رہا الگ الگ

دل ہے اسیر گیسوئے جاناں پہ نثار روح تو
روحی نے جان و دل دیئے تجھ پہ فدا الگ الگ

# ردیف حرف لام

سر میں میرے جب سے تیرا ہو گیا سودا رسول
جی تڑپتا ہے مدینے کیلئے میرا رسول
بیکلی دل میں غم فرقت سے رہنے لگا
درد مجھکو چین اک دم بھی نہیں دیتا کبھی
عاشق مضطر کو کب صبر و تحمل کی ہے تاب
عشق کا احساں ہے یہ مجھپر کہ اب تیری سوا
جنت الفردوس کیا نار سقر کیا چیز ہے
راز احمد یہ ہے روشن رتبہ قربت ہوا

ملک ہندوستاں میں دل میرا نہیں لگتا رسول
اب تو آنکھوں میں سمایا ہے ترا جلوا رسول
اشتیاق دید میں ہوں سخت گھبرایا رسول
سوزش پنہاں سے تن میرا جلا سارا رسول
جلد دیکھا چاہتا ہے جلوۂ رعنا رسول
غیر کا نقشہ مری دل میں نہیں جمتا رسول
ہجر دوزخ وصل تیرا جنت الماوا رسول
کیا رہیگا جب اٹھیگا میم کا پردہ رسول

روے انور اپنا تو بردیمانی سے دکھا
دیکھکر ہووے فدا روحی ترا بردا رسول

وہ ستمگر ہے رہا عازم میداں آجکل
پھر اٹھی وحشت ہوا مسکن بیاباں آجکل
گھر وہ اعدا کے گئے ہیں ہو کے مہماں آجکل
پیش دیدہ ہے کوئی جلوہ نمایاں آجکل
فرق جدائی سے ہوئیں تحلیل عصیاں آجکل
قفل وسواسی کی صورت دل ہوا ہے پیچ و تاب
جام میں ڈالی وہ مے پیر مغاں نے فیض سے
دور ساقی میں ہے یہ فیض شیوا بیخودی
عشق گلرو میں نہ کیوں ہم صورت بلبل ہوں مست

یاس اور امید کے کیا کیا ہیں ارماں آجکل
خار تلووں سے ہوئے دست و گریباں آجکل
کسطرح بیکل نہ ہوں لینے دل و جاں آجکل
کیوں نہ ہوں پھر صورت آئینہ حیراں آجکل
دل کے آئینہ میں ہے اسکی شکل جاناں آجکل
خواب میں دیکھی ہے جو وہ زلف پریشاں آجکل
کردیا ذرہ کو خورشید درخشاں آجکل
رند ہر اک ہو رہا ہے تیغ عریاں آجکل
درس لیتے ہیں یہ بخوان باب گلستاں آجکل

اے عارج معراج اسری اے فارس مضمار دنی
قرب تو بیروں از حد و بیاں محبوب خدا سلطان رسل

اے بلبل باغ خوش لقبی اے مظہر شان بوالعجبی
اے راحت جان و جان جہاں محبوب خدا سلطان رسل

اے نور خدا منظور خدا گر نور تو شد از نور خدا
از نور تو ہر شئے گشتہ عیاں محبوب خدا سلطان رسل

والشمس بود مدح رویت واللیل ثنائے گیسویت
کیں شام و سحر شرمندہ ازاں محبوب خدا سلطان رسل

من بستۂ بند الفت تو من کشتۂ تیغ خلت تو
از ہجر تو ام بر خاک تپاں محبوب خدا سلطان رسل

شد روحی سراسیمہ حیراں در ہند فتادہ گریہ کناں
در بلدۂ خویشش گاہ بخواں محبوب خدا سلطان رسل

## ردیف حرف میم

دل دی خدا کہ راز حقیقت کچھ پائیں ہم
توفیق دے کہ نقشۂ ہستی مٹائیں ہم

قید تعینات سے گر مطلق العناں
آپ ہی کو پائیں آپ ہی دی کو گمائیں ہم

صبر و قرار ہجر میں بالا طاق ہیں
آپ آئیے گا آپ سے یا آپ آئیں ہم

گر قصد امتحاں ہے تو پھر دیکھا ضرور
خنجر اُدھر اُٹھے تو ادھر سر جھکائیں ہم

اے انتظار آئے کوئی کوسے یار سے
فرش طریق چشم کا پردہ بنائیں ہم

آجا نا شمۂ دل میں گل پیرہن کی بو
جامے میں اپنے پھر کوئی پھولی سمائیں ہم

اے بلبلو ہے سخت ہمیں ہجر گانِ ہند — باغِ مدینہ دیکھیں ابھی زنگ لائیں ہم
دردِ فراق سے ہیں بے چین بے قرار — وہ شکل تو دکھا کہ ترے پاس آئیں ہم
جسمِ نحیف میں عرقی باقی رہی ہے جاں — کب تک تپِ فراق کے صدمے اٹھائیں ہم
محوِ تجلیاتِ الٰہی یہ کر ہمیں — اوروں کو تیرے عشق کا رستہ بتائیں ہم

روحی فداک اے صنم ابطحی لقب
جامی کا قول وجد میں پڑھ کر سنائیں ہم

بہار آرائے عرفاں غوث اعظم — فضائے باغ ایماں غوث اعظم
جمال شانِ رحماں غوث اعظم — فدائے پیر دل و جاں غوث اعظم
نشانِ بے نشاں و نام بے نام — تجلی گاہِ یزداں غوث اعظم
ظہور دور مکنونے بیچون — شہود حق نمایاں غوث اعظم
فروغ نورِ چشم مصطفائی — نبی کی جانِ جاناں غوث اعظم
ہمارے ساقی کوثر کے پیارے — مطاعِ جن و انساں غوث اعظم
مدارِ قطب ابدال و اوتاد — ولایت بخشِ انساں غوث اعظم
محی الدین قادر شاہ جیلاں — مدد بیکس نوازاں غوث اعظم
ہزار نغمہ سنج باغ لاہوت — گل گلزارِ رضواں غوث اعظم
شفا بخشِ مریضانِ محبت — پئے ہر درد درماں غوث اعظم
دکھا دے روضہ اقدس کو اپنی — نہواند وہ ہجراں غوث اعظم
نقاب روئے روشن کو اٹھاؤ — دکھاؤ مہر تاباں غوث اعظم
پلا دے بادۂ توحید باقی — کھلے جو سرمستاں غوث اعظم
قدم تیرا رقابِ اولیا پر — مجھے بھی دیکھ لے ہاں غوث اعظم

نگاہ لطف تیرے روحی شکستہ

کہ ہے غرقاب طوفاں غوث اعظم

ای جان من جان جہاں مشتاق دیدار تو ام — تسکین قلب بیدلاں مشتاق دیدار تو ام

پردہ اٹھا رخ سے کبھی آنکھوں میں آ سرو سہی — بخرام گر جلوہ کناں مشتاق دیدار تو ام

شان حقیقت جلوہ گر کثرت میں بھی آئی نظر — جانان جان عارفاں مشتاق دیدار تو ام

دل میں بسا آنکھوں میں تو ہر سو ہے تیری جستجو — گا ہے نہاں گا ہے عیاں مشتاق دیدار تو ام

روحی ہوا تجھ پر فدا جلوہ دکھا بہر خدا
اے شان بے نام و نشاں مشتاق دیدار تو ام

# ردیف حرف نون

یہ جلوہ کسیکا ہے سمایا ہے مرے دل میں — آنکھوں میں وہ صورت ہے تو نقشا ہے مرے دل میں

جسکا نہ نشاں کعبہ و بتخانہ میں دیکھا — وہ شوخ سراپا نظر آیا ہے مرے دل میں

جسکی نہ ازل سے ہے ابد تک بھی نہایت — وہ عشق کا تیری ہے سویدا ہے مرے دل میں

کیوں صنعت بیچوں پہ نہ صانع پہ دوں جاں — قطرہ میں وہ دریا ہے وہ قطرہ ہے مرے دل میں

ہے شوق میں دیدار کے ہر سنگ سے ظاہر — برق شرر طور کا جلوہ ہے مرے دل میں

اے کافر بدکیش کبھی رحم بھی فرما — آجا مری آنکھوں میں سما جا مرے دل میں

جاں تن میں ہے اور جاں میں جاناں کی ہے تصویر — شعلہ میں ضیا اور وہ شعلہ ہے مرے دل میں

یکساں ہے رہ عشق میں یہ کفر اور اسلام — کعبہ ہے مرے دل میں کلیسا ہے مرے دل میں

ہر آن نئی شان ہے اُس یار کی روحی
ہوتا ہے تماشے پہ تماشا مرے دل میں

راز افشا سر بازار کروں یا نکروں — سر فدیہ کو سر دار کروں یا نکروں

مثل پروانوں کے جل جائیں نہ مشتاق جمال
خوف ہے جلوۂ دیدار کروں یا نکروں

اسکو تشویش یہ ہے کہ نہ ثابت ہو مراد
نفی بوسہ پہ ہے تکرار کروں یا نکروں

طلب وصل پہ اثبات دہن سے مجھے ڈر ہے
ہے تامل کہ میں اقرار کروں یا نکروں

یہاں نہ الٹ کا ہے ڈر دھڑکا ہنسی سے جواب الٹا ہے
اب فغاں بھی سوئے کہسار کروں یا نکروں

دلکشی چین جبیں میں بھی غضب کی ہے جو
تم ہی فرماؤ کہ میں پیار کروں یا نکروں

مست ساقی یہ ہوا ہوں کہ کھڑا فتنۂ حشر
متردد ہے کہ ہشیار کروں یا نکروں

یہ تو فرمائیے گر بزم میں آنے نہ دیا
تکیۂ سایۂ دیوار کروں یا نکروں

شوق گستاخ ہوا پاس ادب نے روکا
روحی حیراں ہوں نہیں پیار کروں یا نکروں

دل ہے جگر ہے جان ہے کسے دوں کسے نہ دوں
وہ شوخ میہماں ہے کسے دوں کسے نہ دوں

کمبخت دل کو بیچ ہوئی زلف و ذقن کی چاہ
یہ سانپ وہ کنواں ہے کسے دوں کسے نہ دوں

جانکو ہوس ہے ابرو و مژگان یار کی
یہ تیغ وہ سناں ہے کسے دوں کسے نہ دوں

آئی اجل ادھر ہے ادھر انتظار یار
کیا کشمکش میں جاں ہے کسے دوں کسے نہ دوں

کعبہ ادھر ہے اور ادھر کوچۂ صنم
سجدہ پہ دل تپاں ہے کسے دوں کسے نہ دوں

یوسف ہے ایک اور خریدار سیکڑوں
چپ بیں کارواں ہے کسے دوں کسے نہ دوں

ناز و ادا و غمزہ خریدار دل ہوئے
یہ جنس بس گراں ہے کسے دوں کسے نہ دوں

پیاسے کھڑے ہیں قاضی و ملا و محتسب
یہ بادۂ مغاں ہے کسے دوں کسے نہ دوں

روحی ادھر ہے ناصح خود بیں ادھر ہے بت
ایماں ہے ایک جان کسے دوں کسے نہ دوں

جانکے ہیں ہمہ فدا شاہ رسولاں سیکڑوں
انس و جن و وحش و طیر و حور و غلماں سیکڑوں

واہ اخلاق نبی بے دعوت اسلام کے
باتیں سن سن کے ہوئے کافر مسلماں سیکڑوں

جب پڑھایا آپنے علمِ لدنی کا سبق
عقلِ کل سے بڑھ گئے طفلِ دبستاں سیکڑوں

فرطِ ہیبت سے تمہارے قصرِ کسریٰ گر گیا
بت ہوئے بتخانہ میں اوندھے ہراساں سیکڑوں

مصر میں یوسف پہ عاشق تھی زلیخا ہی فقط
آپ پر عاشق ہیں خدا بندے زلیخا ئیں سیکڑوں

آپکی مہرِ نبوت کی عجب تاثیر ہے
چومنے سے بن گئے رشکِ سلیماں سیکڑوں

کیا فصاحت اور بلاغت کا بیاں لکھے کوئی
تھے دہن گفتار حیراں رشکِ سحباں سیکڑوں

یاد میں گیسوئے پیچاں کے تمہارے یا رسول
ہیں پریشاں سیکڑوں اور پا بجولاں سیکڑوں

حور ہر دم روضۂ اقدس کا کرتی ہے طواف
کیوں نہ قرباں ہوں مدینہ پر بہشتاں سیکڑوں

خار زارِ دشتِ یثرب دیکھکر بیتاب ہے
رشک سے کھاتا ہے گل گلزارِ رضواں سیکڑوں

ذرۂ یثرب تجلی اپنی گر دکھلائے گا
عکس سے بنجائینگے مہرِ درخشاں سیکڑوں

بابِ یثرب پر سکونت کی اُسے امید ہے
اسلئے کھاتا ہے چکر چرخِ گرداں سیکڑوں

کسطرح اے روحی میں وصفِ لبِ شیریں کہوں
بات پر اُن کی فدا ہیں شکرستاں سیکڑوں

کون ہے آپ کی جو چشم کا بیمار نہیں
کفر ہے دیکھیں جو زلفوں میں گرفتار نہیں

اسلئے شاہ دو عالم ہے لقب حضرت کا
لائقِ سروری جز احمدِ مختار نہیں

کسطرح بکنے خریدار نہ حوریں آئیں
کوئے احمد ہے یہ کچھ مصر کا بازار نہیں

رہتی ہے اہلِ بصیرت کی نظر جانبِ در
اُنکی آنکھیں نہیں جو طالبِ دیدار نہیں

ہند سے لحظہ میں یثرب کو چلا جاتا تھا
ضعف ہے مجھ میں مگر طاقتِ رفتار نہیں

ایک ہی دم میں ہزاروں کیئے بددیں نے ایماں
ہے شہا برقِ قضا آپکی تلوار نہیں

جنمیں اسے روحی نہیں لطفِ تمیز کا بیاں
جز پریشانئے دل لطف کے اشعار نہیں

پائی جاتی نہیں جنت کی فضا اور کہیں
خوش مدینہ کے سوا آب و ہوا اور کہیں

جسطرح پہونچوں مدینہ میں الٰہی پہونچوں — زیست کا میں نہیں پاتا ہوں مزا اور کہیں

مسکن رحمت عالم ہے دلا امن کا گھر — جز مدینہ کے نہیں امن کی جا اور کہیں

لوگ کہتے ہیں کہ جنت سے چلی آتی ہے — وہاں سے جاتی ہے اگر باد صبا اور کہیں

چارہ گر تجھسے نہ ہوویگی مری چارہ گری — جز مدینہ کے نہیں میری دوا اور کہیں

مجھکو ایکبار مدینہ میں کہیں پہونچا دے — پھر نہ لیجائے مجھے بخت رسا اور کہیں

خاک یثرب مجھے تھوڑی سی طبیبو لا دو — ڈھونڈتے پھرتے ہو کیوں میری دوا اور کہیں

تلخی مرگ مدینہ میں ہے شیرینی جاں — لیتا سختی سے ہی جاں ترک قضا اور کہیں

مرتے ہیں عشق کے بیمار مدینہ کو چلیں — انکو ہرگز نہیں ہوویگی شفا اور کہیں

ظلمت چاہ مدینہ میں اسے ڈھونڈ دلا — نہیں ملنے کا کبھی آب بقا اور کہیں

دین احمد میں ہے ہو رخنہ فگن لا مذہب — کیوں پڑے انکے سوا قہر خدا اور کہیں

قرب احمد جو کیا میں نے رقم اے روحی
طائر فکر مرا اڑ کے چلا اور کہیں

اسے کیوں دل سے ہوں آشنائے غریباں — رضائے خدا ہے رضائے غریباں

ترے دل میں کیونکر پڑے نور زاہد — ہوا کس گھڑی تو فدائے غریباں

جو رکھتے ہو امید ملنے کی اس سے — تو بن جاؤ تم خاک پائے غریباں

خدا سے ڈرو اے بتو ظلم چھوڑو — کہ ڈھاتی ہے گردوں دعائے غریباں

یہ لائیں کہاں سے قبائے مکلف — ہے عریانی تن ردائے غریباں

نہ حاجت ہے کہنے کی اے روحی اسے
ہے ظاہر انہیں مدعائے غریباں

فلک پر اڑ گئے چڑھ کر گریباں آستیں دامن — تم سے لینگے کیا ٹکر گریباں آستیں دامن

جو دیکھے پرزے پرزے تن پہ میرے لوگ کہنے — بساں زلف ہیں ابتر گریباں آستیں دامن

نبے ہیں عکس داغ تن سے میرے جوش وحشت میں
بر طاؤس سے بہتر گریباں آستیں دامن

چھپایا ہمنے وحشت کو بہت پر ہو گئی ظاہر
ہوئی ظالم یہ پردہ در گریباں آستیں دامن

جلایا آتش ہجراں نے سارا تن بدن میرا
نہوں کیوں خاک اب جلکر گریباں آستیں دامن

دکھائی دیتے ہیں اب چاند تارے آکے اے روحی
جو گردوں پر گئے پھٹکر گریباں آستیں دامن

جان آتی ہے مرے تن میں جو وہ آتے ہیں
روح قالب سے نکلجاتی ہے جب جاتے ہیں

رخ دکھاتے ہیں کبھی اور کبھی چھپ جاتے ہیں
کس لئے یہ بت ترسا مجھے ترساتے ہیں

الفت غیر کو وہ مجھسے چھپاتے ہیں مگر
چھیڑ دیتا ہوں ابھی میں تو کھلے جاتے ہیں

میں شب وصل بھی بیخوف نہیں رہتا ہوں
جاگتے رہتے ہیں فتنے جو وہ سو جاتے ہیں

وہ دکھاتے ہیں جلال رخ انور جسدم
ماہ و خور کانپتے ہیں بید سے تھراتے ہیں

آتش ہجر سے وہ سوز بھرے ہیں دل میں
کہ مری آہ سے نُہ چرخ جلے جاتے ہیں

اتنا کیوں حضرت دل ہجر سے گھبراتے ہو
اب کوئی لحظہ میں ہم انکو یہاں لاتے ہیں

وصل میں ہی تھہ لگانا تو کہاں ممکن ہے
وہ تو آغوش تصور میں بھی گھبراتے ہیں

بد سرشتوں کو خدا غیب سے دیتا ہے عذاب
غیر فریاد مری سنکے جلے جاتے ہیں

کس بلا میں مجھے ڈالا ہے غم کاکل نے
رات بھر دل پہ مرے سانپ لہراتے ہیں

وائے تقدیر کہ دیدار نہیں ہوتا نصیب
روز آکر ترے دروازہ پہ پھر جاتے ہیں

طاقت رقص جو بسمل میں نہیں رہتی ہے
ٹھوکریں مار کے قاتل اسے تڑپاتے ہیں

وادئ عشق وہ جا خطر ہے اے روحی
کہ یہاں ہوش ملک کے بھی اُڑے جاتے ہیں

اے سرور سالکان راہ خدا حضرت مولانا ضیاء الدین
یہ عرض مری تم سنو ذرا حضرت مولانا ضیاء الدین ٥

تم راجستاں کے ہدایت ہو جے پور کے شاہ ولایت ہو
بتلاؤ ہمیں بھی راہ صفا حضرت مولانا ضیاء الدین

ہو فخر الدین کے گھر کے ولی کیا نسبت چشت کی تم سے بھی
ہے پیارِ خدا کا تم پہ بڑا حضرت مولانا ضیاء الدین

کچھ ہمت کر دو بہر خدا پورا ہو جو کچھ کام اٹکا
یہ روحی تمہارے در پہ پڑا حضرت مولانا ضیاء الدین

تیرے عاشق کو جو اک لحظہ ہٹا دیتے ہیں
درد دل درد جگر اُٹھ کے بٹھا دیتے ہیں

روزنِ در سے جو وہ جلوہ دکھا دیتے ہیں
اپنی صورت مری آنکھوں میں بسا دیتے ہیں

بسملوں سے کوئی اور کام نہیں ہو سکتا
دہنِ زخم سے قاتل کو دعا دیتے ہیں

پھر ٹھکانا ہے کہاں دونوں جہاں میں اسکا
گوشۂ چشم سے وہ جسکو گرا دیتے ہیں

جانتے ہیں وہ مجھے بے پر و بازو بیکس
چٹکیوں میں وہ مری بات اُڑا دیتے ہیں

مرض عشق میں کیا طبع اُلٹ جاتی ہے
زہر ہوتا ہے جو تریاق و دوا دیتے ہیں

بندۂ پیر مغاں کیوں نہ ہوں اے روحی
ایک ہی گھونٹ میں مستانہ بنا دیتے ہیں

جلوۂ جانانہ گر بھاتا نہیں
شکل انسانی میں تو آتا نہیں

جب سے دیکھا جلوہ صورت کا ترے
کوئی بھی تجھ بن نظر آتا نہیں

ہر در و دیوار آئینہ سے بنے
نقشۂ رخ آنکھ سے جاتا نہیں

جو ملا اک بار تم سے کھو گیا
پھر دوبارہ آپ کو پاتا نہیں

دل تو ہے بیتاب شوقِ وصل سے
پر حیا کہتی ہے شرماتا نہیں

دیکھو روحی دل کیوں دھڑکتا ہے مرا
کوئی بیگانہ تو یاں آتا نہیں

چاہتا ہے اسکو تو وہ جان کو

روحی پھر کیوں جان سے جاتا نہیں

کس سے پوچھوں ترا نشاں ہی نہیں
جاؤں کس جا کوئی مکاں ہی نہیں

کیا حقیقت کہوں کہ گنگ ہوا
مونہہ میں گویا مری زباں ہی نہیں

محرم خاص بھی ہیں سرگشتہ
آپکا کوئی راز داں ہی نہیں

بادۂ وصل کو وہ کیا جانے
جسکو کچھہ الفت مغاں ہی نہیں

چشم دل چاہیئے کہ روشن ہو
وہ عیاں بھی ہے کچھہ نہاں ہی نہیں

کسطرح دیکھنے سے باز رہوں
دل میں صبر و سکت توان ہی نہیں

حال بلبل سے پوچھنا کیسا
غنچۂ دل میں بوئے جاں ہی نہیں

غیر پر بھی ہیں تیرے لطف و کرم
ایک فقط مجھپہ مہرباں ہی نہیں

کہدو روحی سے یاں نہ سر پٹکے
اُسکے لایق یہ آستاں ہی نہیں

ہر اک سمت جلوہ ترا دیکھتا ہوں
تجھے دمبدم دلربا دیکھتا ہوں

سراپا تحیر سے سکتے میں ہوں میں
کہ در پردہ تجھکو کھلا دیکھتا ہوں

ازل اور ابد جسکے عقدہ میں اُلجھے
وہ اک پیچ زلف دوتا دیکھتا ہوں

دل و جاں ادائیں تری چھینتی ہیں
جہاں میں قیامت بپا دیکھتا ہوں

عجب حسن ہے شکل پیر مغاں میں
کہ حیرت سے شان خدا دیکھتا ہوں

کبھی مارتا وہ جلاتا کبھی ہے
لب و چشم کا معجزا دیکھتا ہوں

نہ کیوں موج کثرت مٹے دل سے روحی
کہ وحدت کا دریا چڑھا دیکھتا ہوں

جانانہ دلبر جان جہاں حضرت سلطان نظام الدین
غارتگر صبر و تاب و تواں حضرت سلطان نظام الدین

اے مرشد و ہادی راہ نما اے قبلہ و کعبہ حق سیما
ہو تم ہی مرے دین و ایماں حضرت سلطان نظام الدیں

وہ شان ادائے محبوبی وہ جلوہ دلبری و خوبی
ہیں دل میں بسی آنکھوں میں عیاں حضرت سلطان نظام الدیں

اے مہر سپہر فقر نبی اے مظہر شان بو العجبی
روشن ہوئے تمسے کون و مکاں حضرت سلطان نظام الدیں

ہے کشتی شکستہ اور صرصر دریائے عمیق ہے لینا خبر
پر جوش و خروش اٹھا طوفاں حضرت سلطان نظام الدیں

محبوب الٰہی جلوہ حق ہے تمسے عیاں ذات مطلق
جان و ایماں کان عرفاں حضرت سلطان نظام الدیں

دکھلائیے جلوہ رعنائی مرتا ہے روحی شیدائی
اب حد سے فزوں ہیں درد و فغاں حضرت سلطان نظام الدیں

شب وصال بھی یہ دکھ ہزار دیکھتے ہیں
جگر کو تھاما تو دل بیقرار دیکھتے ہیں

نکال دیتے ہیں پیر مغاں کدے سے غماز
جو میکدہ میں کوئی ہوشیار دیکھتے ہیں

اگرچہ فیض ہے ساقی کا سب یہ جام مگر
یہاں یہ حوصلۂ قدح خوار دیکھتے ہیں

نثار ہیں تری شوخیِ ناوکِ مژگاں
جگر میں لگتی ہے بس دل کے پار دیکھتے ہیں

جو مارے عشق میں تیرے دم انانیت
چڑھا ہوا اُسے بالائے دار دیکھتے ہیں

جنوں کہاں سے کہ ہم چشم آبلہ پا سے ذرا
بہار دشت تماشائے خار دیکھتے ہیں

جو پردہ ہستی موہوم کا اٹھا رخ سے
ہر ایک سمت سے دیدار یار دیکھتے ہیں

اجل سے کہدو کہ ٹھہرے ذرا برائے خدا
کسی کا نزع میں ہم انتظار دیکھتے ہیں

غلط ہے جذب جو دل کا تو پھر ہمارا نظر
اٹھا کے پردہ وہ کیوں بار بار دیکھتے ہیں

لیا ہے شیوۂ تسلیم ہم نے مجبوراً
نہ دل پہ ناز نہ کچھ اختیار دیکھتے ہیں

دل اپنا جام ہے جمشید کا کوئی روحی
کہ باغ دہر کی اسمیں بہار دیکھتے ہیں

کہیں بیت الحرام آباد ہوں میں
کہیں بت خانہ کی بنیاد ہوں میں

کہیں پر رنگ و بوئے خوبیٔ گل
کہیں بلبل سر فریاد ہوں میں

کہیں مدہوش مجنوں اور کہیں ہوش
کہیں بیڑی کہیں حداد ہوں میں

کہیں عقل مجرد ہوں کہیں عشق
کہیں نسیاں کہیں پر یاد ہوں میں

کہیں مسترشد آوارۂ شوق
کہیں پر صاحب ارشاد ہوں میں

کہیں پر ہوں سراپا شعلہ روشن
کہیں پروانۂ ناشاد ہوں میں

کبھی تعلیم ہوں گاہے تعلم
کبھی شاگرد گہہ استاد ہوں میں

کبھی تیر نظر گاہے ہدف دل
کبھی نخچیر گہہ صیاد ہوں میں

گہے محو فنا ذوق بقا میں
مقید ہوں کبھی آزاد ہوں میں

کہیں حسن مجسم گاہ عاشق
کبھی بسمل کبھی جلاد ہوں میں

نثار ساقی و میخانہ روحی
خراب خانماں برباد ہوں میں

فدائے کج کلاہ ناز سلطان المشائخ ہوں
فنائے شیوۂ انداز سلطان المشائخ ہوں

غبار کوئے محبوبی نثار جلوۂ خوبی
اسیر رنگ و طرز و ساز سلطان المشائخ ہوں

رگ و ریشہ میں فرط شوق سے شورش ہوئی طاری
دل و جاں سے محبت باز سلطان المشائخ ہوں

ترے قدموں کی برکت سے مرے یا شیخ یا قبلہ
ہوا مستانۂ پرواز سلطان المشائخ ہوں

تغافل الشان محبوبی ہوا مدہوش ہے روحی
سنبھالو لو مجھے ہمراز سلطان المشائخ ہوں

اُٹھا دے اپنے لوحِ رخ سے نقاب فخر الدین
دکھا دے شانِ خدا بیحجاب فخر الدین

تڑپتے ہیں ترے مشتاق تشنۂ دیدار
جمال جلوہ فگن کر شتاب فخر الدین

مصیبت اٹھ تو ترے ہجر کی نہیں اٹھتی
ہوا ہے دل مرا جلکر کباب فخر الدین

ملوں خدا سے کہ جس سے ہو بیخودی طاری
پلا دے بھر خدا وہ شراب فخر الدین

فدا نہ کیوں ہوں محمد علی پر اپنے روحی
دکھائی جسنے وہ شکل جناب فخر الدین

دیر ہوں میں حرم ہوں میں میں نہیں ہوں نہیں ہوں میں
حق بھی ہوں میں صنم ہوں میں میں نہیں ہوں نہیں ہوں میں

لطف ہوں میں کرم ہوں میں میں نہیں ہوں نہیں ہوں میں
قہر ہوں میں ستم ہوں میں میں نہیں ہوں نہیں ہوں میں

بت بھی ہوں بت پرست ہوں مے بھی ہوں مے سے مست ہوں
جم بھی ہوں جام جم بھی ہوں میں نہیں ہوں نہیں ہوں میں

نار ہوں میں بہشت ہوں آپ ہوں سر نوشت میں
لوح بھی ہوں قلم ہوں میں میں نہیں ہوں نہیں ہوں میں

تیر ہوں میں ہدف ہوں میں موتی ہوں اور صدف ہوں میں
قطرہ ہوں آپ یم ہوں میں میں نہیں ہوں نہیں ہوں میں

تل ہوں میں دمن ہوں میں مجنوں ہوں اور بن ہوں میں
لیلی خوش چشم ہوں میں میں نہیں ہوں نہیں ہوں میں

ہوں کہیں عشق جانفشاں اور کہیں حسن جانستاں
وصل ہوں ہجر دم ہوں میں میں نہیں ہوں نہیں ہوں میں

موسیٰ ہوں اور طور ہوں میں ارنی کا زبان ظہور ہوں میں

مانع نیم دم ہوں میں میں نہیں ہوں نہیں ہوں میں

وہم و خیال سے ورا ذات و صفات سے جدا

روحی پُر الم ہوں میں میں نہیں ہوں نہیں ہوں میں

جس شان میں دیکھو مجھے اُس شان میں ہوں
کعبہ میں نہ مسجد میں نہ بتخانہ میں ڈھونڈو
رہتا ہوں سدا چشم تخیل سے ہرا
آدم ہے نہ ابلیس نہ بلقیس و سلیماں

واجب ہے کہیں پردۂ امکان میں پنہاں
خود صورت انسان دل انسان میں ہوں
پر جلوۂ خلق دیدۂ حیران میں میں ہوں
صورت میں سب کچھ ہوں مگر جاں میں ہوں

ہوں ملحد دیرینہ روحی میں ازل میں
ہوں کفر کہیں صورت ایمان میں پنہاں

ملے نہ تم ہم ڈھونڈ رہا ہوں مسجد میں بتخانہ میں

آپ میں دیکھا آپ کو پایا آپ ہی کے مٹ جانے میں

صورت اپنی صنعت حق آئینہ حق و عالم ہے

حکم وحدت کثرت آئی ایک ہی اس پیمانہ میں

دونوں عالم درج ہیں اسمیں خارج کا محتاج نہیں

واجب ممکن دونوں شانیں دیکھ دل ویرانہ میں

ظاہر میں بندہ ہی رہو باطن میں حق کو دیکھ ذرا

پیر مغاں سے نکتہ سیکھ جا کے یہ میخانہ میں

ہوش گیا آزاد ہوا ہے دونوں عالم سے روحی

شور محبت عشق و مستی آئی دل دیوانہ میں

کسی کی شکل ہم دل میں چھپائے بیٹھے ہیں
تہ پان غیر کے ہاتھوں کا کھائے بیٹھے ہیں

مثال عکس کے ہم جان کو گنوائے بیٹھے ہیں
وہ میرے قتل کو بیڑا اٹھائے بیٹھے ہیں

ادھر وہ بزم عدو میں بلا کے بیٹھے ہیں
ادھر یہ مرتے ہیں اور زہر کھا کے بیٹھے ہیں

حواس باختہ ہیں دل جلا کے بیٹھے ہیں
نتیجہ عشق کا تیرے یہ پا کے بیٹھے ہیں

ثبات عہد کو ترے نہ میری توبہ کو
ہزار بار انہیں آزما کے بیٹھے ہیں

ہجوم درد و قلق سے خیال یار نہیں
کہاں کے دل میں یہ کمبخت آ کے بیٹھے ہیں

جہاں سے مہر و وفا اٹھ گئے کہ گور پہ میرے
مجاوروں کی طرح ہاتھ اٹھا کے بیٹھے ہیں

کہاں مجال کہ مچلیں یہ تیرا پاس ادب
جو طفل اشک سر چشم آ کے بیٹھے ہیں

ہمیں گمان بھی میخانہ میں نہ تھا واعظ
مگر جناب ہی تشریف لا کے بیٹھے ہیں

اسے بھی کعبہ کوئی جانتے ہیں حضرت شیخ
جو میکدہ میں مصلے بچھا کے بیٹھے ہیں

انہیں جو خنجر ناز اپنا آزمانا ہے
وہ آئیں شوق سے ہم سر جھکا کے بیٹھے ہیں

نہ شوق مرگ میں تو بیقرار ہو اے دل
چھری بھی پھیرینگے سینہ دبا کے بیٹھے ہیں

اسی خیال میں شب بھر میں جاگتا ہوں سدا
کہ میرے سینہ سے سینہ ملا کے بیٹھے ہیں

نگاہ لطف ادھر بھی کبھی کبھی ہووے
شکستہ دل ترے کوچہ میں آ کے بیٹھے ہیں

ابھی تو صبح قیامت میں دیر تک بہت
نقاب چہرہ سے وہ کیوں اٹھا کے بیٹھے ہیں

مجھے تو چین جبیں پر پیار آتا ہے
غضب وہ قہر کی صورت بنا کے بیٹھے ہیں

عدو سے کہدو اشارہ نہ بزم میں نکر
اٹھائے اٹھینگے تیرے بٹھائے بیٹھے ہیں

سمائی جنکی نہ کون و مکاں میں ہمت تھی
وہ ایک قطرۂ دل میں سما کے بیٹھے ہیں

پناہ رب کی بتوں سے کہ دل کو اے روحی
کترسکے ہیں سر محفل چرا کے بیٹھے ہیں

رخ خوباں سے جس دم پردۂ گیسو اٹھے ہیں
تڑپ کر جان دیتے ہیں دل و جاں سے جو مرتے ہیں

در جاناں پہ جاکر باہم ہوتے ہیں دونوں
ہم اپنی آہ کی ہمراہ جب تاثیر کرتے ہیں

ترے اس سادہ پن نے تو کیا ہے اک جہاں بسمل
پھر اسپر وہ کیوں ابرو و گیسو سنورتے ہیں

بتا یہ کوچہ جاناں کا ہے تو دیکھنا قاصد
قدم کی جائے جاں عشاق اپنے سر کو دھرتے ہیں

ترے کوچہ سے آسماں کیا نسبت ہے محشر کو
قیامت فتنہ و آشوب خود ڈر ڈر گذرتے ہیں

کیا ہے ایک ہی جلوہ نے عالم کو تہ و بالا
دوبارہ قتل کو پھر کیوں شہ جاں جانکے پھرتے ہیں

کہا نا سامنے اسکے مری وحشت کا افسانہ
وہ سنکر خواب میں اس قصہ کو سنتا ہو ڈرتے ہیں

سنبھل کر بادب قاعدہ ہا بولنا قاصد
زباں تجھ تک پہنچی ہیبت سے وہ اکثر کترتے ہیں

نہ سرہاؤ کہ کدورت ہوئی ہیں چھاتیاں صاحب
حباب ناز بحر حسن و خوبی میں ابھرتے ہیں

رگ جاں تیغ فرقت سے کٹی جاتی ہے مصحف رو
کوئی دم میں رتق سیپارہ دل کے بکھرتے ہیں

نہ دیکھو میری نااہلی تم اپنی اہلیت دیکھو
ترے کوچہ صبا جو دو کرامت ہی بکھرتی ہیں

اشارہ وہ عدو سے کیوں جس آکر آنکھ کرتے ہیں
گلے پہ پھیر کر خنجر ہم اپنے آپ مرتے ہیں

یہ شاہد اللہ کی اس کا فرزند دیدہ نظری سے
دل روحی چرا کر وہ سر محفل مکرتے ہیں

پھرتا ہوں مارا مارا خانہ خراب تجھ بن
طاری ہے بیقراری ہے اضطراب تجھ بن

شعلے بھڑک رہے ہیں آتشکدہ ہے سینہ
ہے سوزش دروں سے یہ التہاب تجھ بن

کیا پوچھتا ہے مجھسے حال شب جدائی
بن پی کے خمار آیا آنکھوں میں خواب تجھ بن

دیدار کا ہوں طالب محبوب حق خبر لے
بیچین و مضطرب ہیں عمر تمام تجھ بن

روحی تڑپ رہا ہے فرقت میں دل ہے بکھری
جیسے کہ خاک پر ہو ماہی بے آب تجھ بن

وہ روئے پاک دیکھوں تو جان کو فدا کروں
حق بندگی عشق کا تیرے ادا کروں

آجاؤ سامنے تو کہاں شکوہ ہجر کا
سر کو جھکاؤں اور تہ تیغ رضا کروں

خوبی بخت سے جو ملے فرط شوق میں
سجدہ ہزار وقت سر نقش پا کروں

واللیل کو سناؤں کہ میں والضحیٰ پڑھوں
خوبی زلف و رخ میں تری کیا ثنا کروں

سایہ کی طرح دوئی نہ مرغوب شاہ ہے
واصل ہوں آپ سے جو یہ ہستی فنا کروں

مٹتا ہے اسم ہی سے مسمی لیس تلاش
ورد زباں ہی نام کو صبح و مسا کروں

بوے گل مراد جو یثرب کے باغ سے
لاے تو جاں کو نذر ترے ایصبا کروں

تن میں دل ہے دل میں ہے جان جہاں شعور بھی
ہیں ہند میں جسم تو ہے مدینہ میں کیا کروں

تار نظر کو گنبد اخضر سے باندہ لوں
آنکھوں کو نور سبز سے ہر دم ہرا کروں

تیرا ہی نور دیر و حرم میں ہے جلوہ گر
کسکو نہ پوجوں کسکی پرستش ادا کروں

ڈوبا ہوں معصیت میں مگر ہوں ترا غلام
کس منہ سے کس زبان سے شکر خدا کروں

اے بحر حسن تو ہی بتا راستہ مجھے
بن بن کے بلبلوں کی طرح بس مٹا کروں

کبتک پڑا ہوا تپ ہجراں ہند میں
خون آپ دل کو خون جگر کو بہا کروں

واعظ کہے ہے ادب سے تو میں عشق جان سے
تیرے کلام پاک کو ہر دم سنا کروں

روحی ہوں امت شہ ختم رسل کا میں
حامی رہ خود ہیں کیوں غم روز جزا کروں

رخ روشن سے گیسو دور گر ہووے تو میں جانوں
شب دیجور فرقت میں سحر ہووے تو میں جانوں

مرا جو اس دل اقدس میں گھر ہووے تو میں جانوں
وگرنہ انکا اس دل میں گذر ہووے تو میں جانوں

کیا شق القمر انگشت کے ادنی اشارہ سے
کسی کا ایسا جو دست زبر ہووے تو میں جانوں

بشان مرسل مطلق لیا قید رسالت کو
جو تجھسا دوسرا پیغامبر ہووے تو میں جانوں

یہ کیا ممکن کہ دل میں جز خیال یار آجاوے

جو خلوت خانۂ سر میں دگر ہووے تو میں جانوں
کمال عشق میں جاں بھی حجاب یار ہوتی ہے
جو نکلے روح یہ درد جگر ہووے تو میں جانوں
کرے محبوب کو نالہ سے دم میں نعل در آتش
دل مضطر میں گر ایسا شرر ہووے تو میں جانوں
عبث ہے گر ہلائیں چرخ کو زیر و زبر کر دیں
جو سنگیں دل یہ نالوں کا اثر ہووے تو میں جانوں
جو روحی الفت سلطان عالم دل میں ہو تیرے
تجھے پھر نار دوزخ کا خطر ہووے تو میں جانوں

کیا جوش پر بہار ہے پھولوں کی آ رہی ہیں
عارض ہے تیرا خواجہ اک گلشن ولایت
قطب المدار مالی بستان ہند کا ہے
عالم مہک گیا ہے کیا باغ چشت پھولا
غنچہ چٹک کے بولا خود باغبان ہیں ہم
گلگشت دم میں حاصل ہے باغ لامکاں میں

گلشن میں عندلیبیں دھومیں مچا رہی ہیں
نظیر نہال عرفاں دل میں لگا رہی ہیں
روضہ پہ تیرے جانیں سکھیوں کی جا رہی ہیں
آنکھوں میں جلوہ گریاں گل کی بہار ہی ہیں
گھر دل میں تیری ادائیں تیری بنا رہی ہیں
معراج کی ہزاریں نغمہ کو گا رہی ہیں

فیضان کی لگی ہیں جھڑیاں دلوں پہ روحی
ہر سمت یہ گھٹائیں نسبت کی چھا رہی ہیں

سب نور ترا ہے نور مرا تو اور نہیں میں اور نہیں
جب بیم کا پردہ دور گیا تو اور نہیں میں اور نہیں
تو اصل کو اپنی دیکھ ذرا اک تجھ سے تلازم ہے میرا
تو موج مری میں ہوں دریا تو اور نہیں میں اور نہیں

ہے مجھسے ہی تجھکو آرائش ہے مجھسے ہی تجھکو پیدائش
میں تخم ترا ہوں تو شجرا تو اور نہیں میں اور نہیں

جو مطلق عام معرا ہے وہ ہی قید میں آکر بندہ ہے
جب حرف تقید میٹ دیا تو اور نہیں میں اور نہیں

اعداد میں اصل یہ جاری ہے کثرت میں وحدت ساری ہے
سب ایک پہ ختم ہوئی جو گنا تو اور نہیں میں اور نہیں

تو اپنی نمایش توڑ کے مل جب نام مٹا تو ہوا واصل
تو زیور ہے میں ہوں سونا تو اور نہیں میں اور نہیں

شب وصل یہ روحی نکتہ کھلا خود اپنے ہی نور سے حق نے کہا
ہُوَ اَوْ اَدْنیٰ ہُوَ اَوْ اَدْنیٰ تو اور نہیں میں اور نہیں

رخصت وہ ہو درد یہ ڈالا کرے دلمیں
یاد آتی ہے جب کاکل مشکیں شب ہجراں
یہ فیض ہوا رابطۂ پیر مغاں سے
آنسو کبھی رخ زرد کبھی خشکی لب ہے
ہے طور ہی سینہ میرا گر داغ جھکائی
واعظ کروں کیوں ترک مے پیر مغاں کو

جاں لینے لگی آج سنبھالا کرے دل میں
کس ناز سے لہراتا ہے کالا کرے دلمیں
ہے کشف دو عالم کا اُجالا کرے دلمیں
اس عشق نے کیا رنگ نکالا کرے دلمیں
بے پردہ عیاں ہے وہ نرالا کرے دل میں
عکس اُسکا ہی پیالہ میں وہ پیالا کرے دلمیں

روحی نظر یار سے ہر لحظہ نہیں چین
ناوک جو جگر میں ہے تو بھالا کرے دل میں

## ردیف حرف واو

اب دیکھ لے یوسف کو خریدار سے کہدو
ہو سر د ذرا گرمیٔ بازار سے کہدو

حاضر ہیں درِ میکدہ رندانِ قدح خوار — کیا دیر ہے اب ساقیِ خمّار سے کہدو

وہ نرگسِ مستانہ ذرا لطف سے دیکھے — حالِ دلِ بیمار کو بیمار سے کہدو

موت آئی نہیں ہار گیا شورِ قیامت — پامال ہی کر شوخیِ رفتار سے کہدو

ٹوٹیگا قفس دیکھنا گستاخ نہ تڑپے — کہتے ہیں یہ وہ مرغِ گرفتار سے کہدو

آتا ہے کوئی آبلہ پا دشت میں وحشی — نوک اپنی سنبھالے رہے ہر خار سے کہدو

پردہ کے اُٹھانے میں ذرا جائیے تدریج — طاقت نہیں یاں جلوۂ دیدار سے کہدو

باقی ہے وہی جوش پہ اپنی مے توحید — جامی سے کہو رومی و عطار سے کہدو

بیچین ہیں افسانۂ قلق خیز کہاں تک
خاموش رہے رومیِ افگار سے کہدو

کیوں قیامت ہو نہ جلوہ دلربا پردہ میں ہے — حسن جب کا اسطرح حیرت فزا پردہ میں ہے

لاکھ پردوں کا ہے اک پردہ بنا فرطِ ظہور — اور پھر سو طرح سے جلوہ نما پردہ میں ہے

پردہ خود بے پردگی ہے پردۂ نغمہ کے ساتھ — پردہ پردہ ساز سے آئی صدا پردہ میں ہے

آپ ہم خود پردہ ہیں پردہ نشیں ہے نام کو — پردہ خود اک جلوہ ہے دیکھو ذرا پردہ میں ہے

ظاہر و باطن رکھو رومی قلندر کی طرح
رند ہو ظاہر تو پھر کیوں پارسا پردہ میں ہے

چلینگے باغ کو صیاد ہے تو ہونے دو — جو گلچیں بر سرِ بیداد ہے تو ہونے دو

کبھی تو اُس بتِ کافر کا دل پسیجے گا — اگرچہ سنگ ہے فولاد ہے تو ہونے دو

کسی نے حال جو میرا کہا تو یوں بولے — غرض نہیں ہے مجھے برباد ہے تو ہونے دو

ہمیں تو وادیِ غربت کی ٹھوکریں ہیں پسند — وطن ہمارا جو آباد ہے تو ہونے دو

نہیں چھٹے گا کبھی ہم سے کوچۂ دلبر — زمانہ بر سرِ بیداد ہے تو ہونے دو

ہمیں تو طرز تمہارا پسند ہے رومی

جہاں میں گر کوئی اُستاد ہے تو ہونے دو

جلوۂ نور خدا جلوہ دکھاتا مجھکو
شمع و صورت پروانہ جلاتا مجھکو

ہوگیا جب سے میں خال رخ انور پہ فدا
ہوں میں دیوانہ کوئی سمجھے نہ دانا مجھکو

بیکلی حد زیادہ سے مرے دل میں سول
جذبۂ قلب سے اب پاس بلانا مجھکو

نار دوزخ ہے بھولا یہ جور و غصہ کا ملے
نظر آتا نہیں اب کوئی ٹھکانا مجھکو

یاد خواب شہ کونین میں سویا ہوں ابھی
گور میں تم نہ نکیرین جگانا مجھکو

ہجر کے صدمے سہے جاتی نہیں ات ہو شہا
خاک پر لوٹتے گذرا ہے زمانا مجھکو

عندلیبان چمن خوش نہیں لگتا ہرگز
نعت احمدؐ کے سوا کوئی ترانا مجھکو

ہجر احمد میں یہ گل کھائے نہیں جوا ہنش زر
صدر کے داغوں سے حاصل ہے خزانہ مجھکو

طبعزاد اپنے پہ قانع میں ہوا ہوں روحی
ہرگز آتا نہیں مضمون چرانا مجھکو

قصہ بسمل کا جو کاٹتے جاؤ
ہاتھ ایک اور لگاتے جاؤ

تاب رخسار دکھاتے جاؤ
خشک زاہد سے گراتے جاؤ

سینہ سے سینہ ملاتے جاؤ
شعلۂ دل کو بجھاتے جاؤ

کوئے قاتل ہیں جو ہم آئے تو وہ
کہتا ہے خوں میں نہاتے جاؤ

طاقت دید بھی ہو جائے گی خود
پردہ کچھ کچھ تو اٹھاتے جاؤ

راگ کا ہم بھی شوق رکھتے ہیں
کوئی نغمہ تو سناتے جاؤ

سیر ہم ہوں کہ نہوں پیر مغاں
جام پر جام پلاتے جاؤ

جان تن سے کوئی رگڑ کر نا تھا
نقش پا اپنا مٹاتے جاؤ

روحی اُنکا نہ پریشاں ہو دماغ
طول قصہ کو گھٹاتے جاؤ

آپکے درد میں جان تن سے نکل جانے دو
ناوک غمزہ احمد سے نہ گھبرا اے دل
صبر کی تاب نہیں رخ سے اٹھاؤ گیسو
شربت وصل نبی سے جو مدا وا ہے کرو
تیر تسلیم کو جو قتل کرے تیغ رضا
ٹھیر وا اے پیک قضا عاشق احمد ہے ملک
واعظو تذکرہ خوف و رجا سے نہ قدم
ضبط بہتر نہیں محبوب خدا کا ہے بیاں
قصہ گو چھیڑ دو افسانہ حسن احمد
سنکر و بزم نبی میں پئے تعظیم اٹھو

اے طبیبو مری مٹی تو سنبھل جانیدو
دہن زخم کو یہ بھال نکل جانے دو
آج دیدار ا ہو یہ حشر کی کل جانیدو
ورنہ اے چارہ گرو ہجر میں جاں جانیدو
قتل ہو نیدو یہ آفت مری ٹل جانیدو
سوئے یثرب مرے پہلو کو بدل جانیدو
جادۂ عشق محمد سے پھسل جانیدو
دل بیتاب مچلتا ہے مچل جانیدو
دل کسی کا جو بہلتا ہے بہل جانیدو
سیدھے ہو جاؤ یہ رسی کا سا بل جانیدو

لائق وصل نہیں آپکے جو شاہ عرب
تپ فرقت ہی میں روحی کو نکل جانیدو

ہر مریض شور محبت عیسی دوراں تمہیں تو ہو
مرہم داغ زخم جگر کے درد کے درماں تمہیں تو ہو
لائق دیر و حرم کے نہیں ہوں بندہ آپکا پیر مغاں
میرے قبلہ میرے کعبہ میرے ایماں تمہیں تو ہو
مد نظر تسلیم و رضا ہے غیر کہاں سے ہو قاتل
از پے قتل عاشق مسکیں خنجر عریاں تمہیں تو ہو
طور کی صورت برق سے ہے روشن ہر رگ ریشہ جاں میرے
جسنے سراپا شعلہ کیا وہ آتش پنہاں تمہیں تو ہو
مطلق ہو کر ہر تمنا شائق کے خود مشتاق ہوئے

صورت روحی وجد میں رقصاں سینہ بریاں تمہیں تو ہو

کرم جو آپ کا پیر مغاں ہو
نشاں میرا تماشی بے نشاں ہو

جو ہو دے جوشش طوفان بیرنگ
یہ قطرہ غرقۂ بحر رواں ہو

جہاں فرعون و موسیٰ صلح جو ہیں
وہ بلبل کا تمہارے آشیاں ہو

جہاں ہمراز ہیں ابلیس و آدم
یہ بیخود بھی وہاں کا رازداں ہو

پلا وہ مے رہے باقی نہ کچھ بھی
ظہور رنگ بیرنگ و نہاں ہو

نگاہ فیض اے ساقی کہ جس سے
مکاں میرا مکان لامکاں ہو

لبوں پر فرط مشتاقی سے جاں ہے
ذرا تم سامنے آؤ کہاں ہو

کہوں کیا ماجرائے عشق جسکا
نہ پایاں ہو نہ آغاز بیاں ہو

تمہیں کیوں ظاہر و باطن نہ دیکھوں
بسے دل میں جو آنکھوں میں عیاں ہو

لب شیریں کا جو لِل جائے بوسہ
پیے بیجاں حیات جاوداں ہو

سراپا ذرہ ذرہ ہو کے روحی
غبار مسلک پیر مغاں ہو

# ردیف حرف ہائے ہوز

ہے جلوہ تیرا ہر ایک سو تری شان جل جلالہ
بسا دل میں آنکھوں میں تو ہی تو تری شان جل جلالہ

یہ فروغ شعشعہ نور ہے ہوا طور بھی جس سے چور ہے
کہ کلیم گر پڑے مست ہو تری شان جل جلالہ

تہ فرش سے سر عرش تک ہے تیرے ہی نور کی اک جھلک

تو ہی مہر و ماہ کی آبرو تری شان جل جلالہ
چمن جہاں میں ہزار رنگ ہوا شگفتہ ہو نہیں بیدرنگ
کہ ہر ایک گل میں ہے تیری بو تری شان جل جلالہ
غنی خلق سے تری ذات ہے جو کچھ ہے ظہور صفات ہے
سپے دید جلوۂ خوبرو تری شان جل جلالہ
نہیں لامکاں ہے ترا مکاں کہ مکان میں بھی ہے لامکاں
رہا بے نشاں ہی میں تا بجو تری شان جل جلالہ
تو ورا و ورائے ورا ہے نہ مشاعر شعراء ہے
نہ تیرا ہے ند نہ ترا کفو تری شان جل جلالہ
جو ہے غیب غیب میں مستتر وہ شہود نور ہے جلوہ گر
صفت بشر میں ہے ہو بہو تری شان جل جلالہ
تجھے ڈھونڈنے دیر میں برہمن گئے کعبہ شیخ جی بت شکن
یہ ورائے عشق ہے جستجو تری شان جل جلالہ
رگ جاں سے بھی تو قریب ہے نہ ملا یہ امر عجیب ہے
پھرے مارے مارے ہیں کو بکو تری شان جل جلالہ
کہیں شان پیر مغاں ہے تو کہیں قبلہ شیخ جہاں ہے تو
کہیں جام ہے کہیں سبو تری شان جل جلالہ
کہیں شور بلبل نعرہ زن کہیں ہے کہ گل ہوا پیرہن
کہیں سوز ہے کہیں رنگ و بو تری شان جل جلالہ
کہیں نیل کا سا سراب ہے کہیں خون ہے کہیں آب ہے
کہیں چوب موسیٰ عجیب تو تری شان جل جلالہ

کہیں شان قہر و جلال میں کہ بلیس آیا وبال میں
کہیں آدمی فرشتہ خو تری شان جل جلالہ

کہوں کسطرح میں ثنا تری کہ تو کہنے سننے سے ہے بری
نہ مجال فہم و نہ گفت گو تری شان جل جلالہ

تو بری ہے وہم و خیال سے ترا فہم امر محال سے
نہ رسائی عقل و نہ نطق کو تری شان جل جلالہ

کہے روحی تیرا جو سرّ حق تو بنا ہے کفر کا ماصدق
ابھی کاٹ جائے رگ گلو تری شان جل جلالہ

شان پیغامبر اللہ اللہ
ہے تو بندہ مگر اللہ اللہ

آنکھ جب عشق محمد میں کھلی
آیا ہر سو نظر اللہ اللہ

تاب ایسی کہ اشارہ میں ذرا
چیر ڈالا قمر اللہ اللہ

تیری ہستی سے اے رسول خدا
ہو گیا جلوہ گر اللہ اللہ

بخت روحی کے یہ نصیب کہاں
آپ آئیں ادھر اللہ اللہ

سدا تیرا رہے پیر مغاں آباد میخانہ
شراب چشت دیدے کر گیا معمور ویرانہ

کھلی ہے ایک ہی جرعہ سے جسکی سیاری کیفیت
وہ آپ ہی شمع روشن ہے، وہ آپ ہی بال پروانہ

کوئی بولے انا الحق کوئی سبحانی کہے بیخود
دوبارہ دور میں آئے وہی پھر جام رندانہ

خراباتی ترے در پہ پڑے ہیں ناصیہ فرسا
اٹھا دے رخ سے پردہ کو دکھا دے چشم مستانہ

طواف قبلہ سجدہ میں کیونکر کروں روحی نہ مرشد کو
کہ ان کی شان میں مجکو ہوا دیدار جانانہ

ہوا دیدار اس دلبر کا ہمکو بیحجابانہ
نہیں ہے جلوہ گاہ طور سے کم دل کا کاشانہ

مے وحدت سے پر کر دے ارے ساقی تو پیمانہ
ہوا ہے کثرت امکاں سے دل میرا ویرانہ

تمہاری طبع نازک کا تقاضا اک غضب ہے ورنہ
مری اس آہ کو آتا نہیں ہے کیا فلک ڈھانا

جو ہونگے ہم بغل عصیاں سے فرق تیر ثوابوں سے
تو بن جائیگا زاہد خانقہ کے پاس میخانہ

سوائے حسرت و ارماں نہ ہوویگا کوئی ہمراہ
بنائیگا جدا مدفن ہر اک خویش و بیگانہ

سناؤں کس طرح سے داور روز قیامت کو
کہ فرصت ہے مجھے کم طول رکھتا ہے یہ افسانہ

بھلا بچنے کی صورت کونسی ہے جان مضطر کی
کہ آری کھینچتا ہے دل پہ تیری زلف کا شانہ

طبیبوں نے جو دیکھی نبض بیمار محبت کی
تو بولے اٹھ گیا دنیا سے اسکا آب و دانہ

کوئی اتنا تو کہدے غیرت شمع شبستاں سے
جلاتا کیوں ہے سوز غم سے مجھکو مثل پروانہ

یہ کیا انصاف ہے روحی جو وہ غیروں سے ملتے ہیں
میں شکل ماہی بے آب تڑپوں بیقرارانہ

فرط جذب عشق میں اسکا سراغ آیا ہے ہاتھ
دونوں عالم سے مجھے اب تو فراغ آیا ہے ہاتھ

ایک ہی جرعہ سے جسکے داغ دل سب مٹ گئے
خدمت پیر مغاں سے وہ ایاغ آیا ہے ہاتھ

ازدحام غیر سے ہوتی ہے کلفت دم میں غیر
واہ قسمت یار کیا عالی دماغ آیا ہے ہاتھ

ظلمت وحشت یہ چھائی دل نہیں آتا نظر
جس طرف ڈھونڈا اسے داماں کا داغ آیا ہے ہاتھ

صدقے اے موج صبا کوچۂ جاناں سے تری
وا گل زخم دل سراغ داغ آیا ہے ہاتھ

مر گیا ہوں پر وہی ہے شعلۂ دل مشتعل
یہ اندھیری گور کا مجھکو چراغ آیا ہے ہاتھ

غمزۂ تبسم بتاں سے دل کی کلیاں کھل گئیں
سینۂ مجروح روحی ہے کہ باغ آیا ہے ہاتھ

جلاتا ہے جدائی کا حرارا یا رسول اللہ
خبر لو جلد اب میری خدارا یا رسول اللہ

کبھی تو دیجئے آکر سہارا یا رسول اللہ
پڑا ہے ہند میں کب سے وہ تمہارا یا رسول اللہ

نہیں صورت دکھاتے تو بلا لو مجھکو یثرب میں
یہاں رہنا نہیں مجھکو گوارا یا رسول اللہ

لب جاں بخش سے لگا ہے نعم فرمائیے قبلہ / صدائے شوق سے تمکو پکارا یا رسول اللہ

حضوری آپکی ہو جاوے حاصل جب کبھی جاں لب پہ ہو / سکھا دو مجھکو ایسا استخارا یا رسول اللہ

طفیل ذات خود کر واصل منزل مقصد / چلا ہوں آفت فرقت کا مارا یا رسول اللہ

لبوں پر نعرۂ یالیتنی کنت ترابا ہے / سنبھالو گرچہ ہوں میں ہیچکارا یا رسول اللہ

برائے بخشش عصیاں کفایت مجھکو کرتا ہے / ترا یہ نام نامی پاک پیارا یا رسول اللہ

شفا پاؤں میسر ہو جو تیرے وصل کا مرہم / چلا دوری کا میرے دل پہ آرا یا رسول اللہ

ہوا تھا زنگ عصیاں سے مرا یہ بخت آلودہ / ترے ہی نام نے اسکو نکھارا یا رسول اللہ

وفور شوق سے سیری نہیں اکبار سے مجھکو / دکھا دو پھر رخ رعنا دوبارا یا رسول اللہ

جو دیکھا چشم باطن سے تو ہر اک ذرہ میں سو / چمکتا ہے ترا نوری ستارا یا رسول اللہ

خیال روئے روشن میں تڑپتا ہوں تو جلدی سے / بھڑک اٹھا ہے یہ دلمیں شرارا یا رسول اللہ

کیا اب تیغ ہجراں نے مجھے بسمل بلا لیجے / جگر ٹکڑے ہوا دل ہے دوپارا یا رسول اللہ

اگرچہ نفس سرکش نے بگاڑا فرط عصیاں سے / مگر تیری شفاعت نے سنوارا یا رسول اللہ

بہار مجلس میلاد اقدس آگئی شاید / لیا پھر عشق کہنہ نے ابھارا یا رسول اللہ

ہوئی غرقاب یہ کشتی مری بحر معاصی میں / لگا اسکو بر راہ کنارا یا رسول اللہ

رہوں مشغول تحریر محامد تا دم واپسیں / تم اپنی نعت کا دیجے اجارا یا رسول اللہ

رہائی بخشدو اب ہمکو اس زندان عصیاں سے / پڑے ہیں قید خواہش میں وسارا یا رسول اللہ

طرف مشتاق دیدار رخ انور تو ہو دے / نگاہ ناز سے گاہے اشارا یا رسول اللہ

گراں ہے بار الفت کرید روحی کی بہر حق / ہوا ہے بوجھ سے یہ کس نزارا یا رسول اللہ

تمنا ہے یہ روحی کی کہ ہر دم جا کے یثرب میں
ترے روضہ کا حاصل ہو نظارا یا رسول اللہ

لب پہ جاں ہے ترے بیمار کی اللہ اللہ / آرزو رکھتا ہے دیدار کی اللہ اللہ

فیض ہی کیا تیرا اے خواجہ معین الدین
شان ہے کیا ترے دربار کی اللہ اللہ

کیوں نہ ہوں لوٹ کہ چہرہ سے عیاں ہے ترے
شان و شوکت شہ ابرار کی اللہ اللہ

مظہر ہو ابھی دیکھ کے تجکو اکبار
ہے صدا ہست کی ہشیار کی اللہ اللہ

آستانہ ہے ترا نازگہ نور قدم
لامکاں سیر ہے رفتار کی اللہ اللہ

مشتری سینکڑوں آ کے بکا کرتے ہیں
یہ وہ گرمی ترے بازار کی اللہ اللہ

جان روحی کی تصدق ہو ترے قدموں پر
کیا تمنا ہے دل افگار کی اللہ اللہ

## ردیف یائے تحتانی

دل سے تری رفتار بھلائی نہیں جاتی
اٹھی وہ قیامت کہ بٹھائی نہیں جاتی

گو شوق ہے گستاخ مگر پاس ادب سے
زنجیر در یار ہلائی نہیں جاتی

یہ ہمت آدم ہے کہ جھیلی وہ امانت
جو ارض و فلک سے اٹھائی نہیں جاتی

بالکل ہے غلط کہتے ہیں وہ عرض تمنا
دل چیر کے حسرت یہ دکھائی نہیں جاتی

اثناء سخن ہی میں قطع کرتے ہیں مطلب
وہ بات زباں پہ ابھی لائی نہیں جاتی

یاں کہتے ہیں ہم حال دل زار کہینگے
واں رعب سے کچھ بات بنائی نہیں جاتی

تسلیم کیا ہم نے کہ وہ صاف ہیں روحی
پھر آنکھ سے کیوں آنکھ ملائی نہیں جاتی

رہے جو صورت دلدار روبرو باقی
ہمیں نہ چھوڑیگا یہ عشق فتنہ جو باقی

تعلقات تعین سے ہو جو مست تا اصل
نہ وصل ہے نہ جدائی نہ میں نہ تو باقی

سرور بادۂ پیر مغاں ہوا جو ذرا
رہا نہ کچھ بھی سوائے مقام ہو باقی

مئے دو سالہ وہ پیر مغاں پلا جس سے
رہے نہ جام و صراحی نہ خم سبو باقی

ہوئی جو جوشش طوفان موج حسن صنم
رہا نہ سلسلۂ زلف مشکبو باقی

شراب عشق کے پینے میں جو لگا اچھو
رہا نہ ٹوٹ کے تار رگ گلو باقی

گیا جو آپ سے تیری طلب میں سر گشتہ
توئی رہا نہ رہی کوئی آرزو باقی

فنا پذیر ہے صورت بقا ہے معنی کو
ہمیشہ تو ہی رہا ہے رہیگا تو باقی

بیان عشق کو کافی تمام دن نہ ہوا
کہ حشر ہو چکا کرنی ہے گفتگو باقی

غرور آئینہ بیجا نہیں تجمل میں
کہ عکس یار سے ہے اسکی آبرو باقی

وہی تھا عین خودی جبکے دی مٹی روحی
طلب رہی نہ تجسس نہ جستجو باقی

ندامت سے گو جان دی ہم نے روتے
مگر داغ عصیاں رہا دھوتے دھوتے

گھٹے عشق میں جسقدر بڑھ گئے ہم
ملے اپنے آپ کو کھوتے کھوتے

لحاظ قیامت سے بیٹھے رہے وہ
رہا شور محشر بپا ہوتے ہوتے

فنا کر دیا صدمۂ عشق نے پھر
جو خواب عدم سے اٹھے سوتے سوتے

وہ تخم محبت نہ کیوں اب شجر ہو
جو روحی ہوا سبز تھا بوتے بوتے

عشق ساقی بن گئی جان جو رخصت میری
تو زیارتگہ رنداں ہوئی تربت میری

دیکھئے فیصلہ ہو روز قیامت کیونکر
عفو و رحمت تری اور یہ ندامت میری

اپنے دیدار کا وہ آپ تماشائی ہوا
آئینہ بن گئی بیساختہ حیرت میری

من و تو کے ہوے گم نام و نشان رسم و قیود
جبکہ پر جوش ہوئی بادہ وحدت میری

شوق نے کر دیا بیتاب پہ روحی مجھکو
ڈھونڈتی پھرتی ہے قاتل کو شہادت میری

آمد آمد کا مچا غل وہ نگار آنیکو ہے
پھر دل دیوانہ مضطر میں قرار آنیکو ہے

ہاں سنبھل موسیٰ دل مشتاق دیدار جمال
طور سینہ پر تجلی کا شرار آنیکو ہے

جوش زن دلمیں انا الحق ہے اگرچہ ہوش خموش
مے پلا کچھ اور ایساقی خمار آنیکو ہے

سامنا خورشید وانجم کا ہے ہنگام وصال
جان جانیکو مہیا ہے وہ یار آنیکو ہے

مژدہ بادا بلبلان باغ سر معرفت
رحمت عالم کا وہ ابر بہار آنیکو ہے

وصل حق مشتاق استقبال ہے معراج میں
جھومتا ہے عرش وہ زرق سوار آنیکو ہے

نعرۂ طغیانے کفار ہے این المفر
حیدر کرار اہل ذوالفقار آنیکو ہے

عاشقو سن لو ادب سے ذکر میلاد نبی
عاصیوں پر رحمت پروردگار آنیکو ہے

صورت منصور مستانہ ہوا توحید میں
روحی خستہ مگر بالائے دار آنیکو ہے

عشق احمد میں مجھے غیر کی پروا کیا ہے
سجدہ کرتے ہیں ملایک مرا رتبا کیا ہے

تو ہی فرما کہ مراد دل شیدا کیا ہے
جز ترے عشق کے سر میں مرے سودا کیا ہے

ہر رگ و ریشہ ترے نور سے معمور ہوا
نار دوزخ کا مجھے حشر میں کھٹکا کیا ہے

جان مشتاق تری شوق میں لب پہ آئی
منتظر ہے کہ مجھے حکم اب ہوتا کیا ہے

بخدا جملہ حقائق کی حقیقت ہے تو ہی
حسن یوسف دم عیسیٰ ید بیضا کیا ہے

در و دیوار میں ہے جلوۂ حق ذرہ شوق
دل کے آئینہ میں اُترا ترا نقشا کیا ہے

سایہ کیسا کہ وہ ہے شان لطیف بجاں
شعلۂ طور ہے شوخے سراپا کیا ہے

جلوہ میں شیخ و برہمن کا عبث ہے جھگڑا
کعبہ و دیر میں جز تیرے تماشا کیا ہے

دم نکل جائے مرا روضہ اقدس کے حضور
روحی اور اسکے سوا میری تمنا کیا ہے

رخ سے حضرت کے دل و جان سے جو شیدا ہوئے
درد دل اسکا نہیں ہوں نور کا شعلہ ہووے

جو وہ کان ملاحت ایکدم بھی جلوہ افگن ہو
یہاں تک شور دریا ہو کہ ماہی پر نمک نکلے

بہت بے چین ہوں شاہ دو عالم لو خبر میری
تمنا ہے یہی درد جدائی کا حساب نکلے

نگاہ خشم آلودہ جو دیکھے شاہ والا کی
یقیں ہے پھر نہ گردوں کی کبھی ترکی فلک نکلے

چلے جب آپ سوئے چرخ پھر قرب او ادنیٰ
تو جنت سے پئے دیدار رب حور و ملک نکلے

دعا اللہ سے ہر دم یہی ہے اے نبی اے روحی
کہ نعت احمد مرسل زباں سے حشر تک نکلے

جو اس جہاں کے بکھیڑوں سے ہم نکل جائے
تو ہو کے کعبہ مدینہ کو سر کے بل جائے

جو زندگی میں پہنچ جائیے در پہ حضرت کے
تو صدمے درد جدائی کے دل سے ٹل جائے

صفائی روئے مصفا پہ گر نظر کرے
بشکل آئینہ پتھر بھی ہاں پگھل جائے

صبا ہی خاک کو لیجاتی کاش یثرب میں
جو سوز ہجر سے بالکل الٰہی جل جائے

وہ ہم ہیں عاشق جانباز نام احمد کو
کبھی جو سنتے غشی میں ہیں وہ سنبھل جائے

جو کرتے گریہ ہجر نبی کو ضبط کبھی
تو طفل اشک سر چشم میں مچل جائے

جو بغض رکھتا کوئی دل میں زلف احمد سے
تو جیتے جی اُسے یاں اژدہی نگل جائے

گھسیٹ لیتی جہنم کہاں ٹھکانا تھا
جو راہ عشق نبی سے قدم پھسل جائے

اگر نہ ہوتے کبھی امتی ختم رسل
تو اہل خلد سے اے روحی ہم نکل جائے

اپنا جلوہ دکھا دیا کس نے
مست مجھکو بنا دیا کس نے

شعلہ غم سے دل ہے طور آسا
یہ خدایا جلا دیا کس نے

اپنے اُس عیش دوست کو یارب
مزۂ غم چکھا دیا کس نے

مہر کے بدلے ہے جفا کی تلاش
سبق اُلٹا پڑھا دیا کس نے

بوسۂ لب کو تم ہیں منہ سے کہو
غیر کو بر ملا دیا کس نے

تم تو نالاں تھے غم سے اے روحی
اس طرح سے ہنسا دیا کس نے

ہوا ہوں بندۂ عشق بتاں میں وا عجب یہ ہے
نہ مطلب کفر و دیں سے ہے نہ ایماں نہ مذہب ہے

کسی ماتھے کی افشاں یاد جب آتی ہے فرقت میں
لڑاتا آنکھ ہوں میں شب بھر چشم کوکب سے

اثر ہے آہ کے یا جذبۂ دل کی کشاکش ہے
کبھی تو کھینچ لائینگے تجھے ظالم کسی ڈھب سے

اُڑا دیتے ہیں ہدف ناوک افگن دیکھتا کیا ہے
جگر اور دل ہیں پہلو میں ہمارے مضطرب سے

اسیر عشق کو تعلیم بھی ہے موجب شورش
ہوا سودا زیادہ قیس دیوانہ کو مکتب سے

وہ میکش ہوں بجائے سبزہ نخل تاک ہو پیدا
جو ٹپکے خاک پر قطرہ مرے جام لبالب سے

نمایاں زلف کے گوشہ سے کب روئے منور ہے
یہ جلوہ صبح صادق کا عیاں ہے دامن شب سے

ملیں مہرو نہیں سے یا عمر اُنسے وصل ہو یارب
غرض کیا اور رکھتا ہوں مطلب ہے مطلب سے

حرم سے سوئے میخانہ میں آیا اس تمنا میں
کہ آگاہی مجھے ہو جائے میخواروں کے مشرب سے

عجب کیا ہے جو ٹکڑے دل کے کر دے حلقۂ گیسو
کہ پھٹ جاتا ہے سنگ خارا زہر نیش عقرب سے

فلک پر ایک ماہ نو نظر آتا ہے مدت سے
زمیں پر سیکڑوں پیدا ہیں تیرے سم مرکب سے

نہ کیوں شور تحسیں اس غزل پر اٹھے ای روحی
کہ چنکر شعر ہم لائے ہیں دیوان مرتب سے

یہ کس خورشید طلعت کا مکاں ہے
تجلی طور کی جس سے عیاں ہے

ہوا ہوں الفت چشم صنم میں
مرا مرقد مطاف آہواں ہے

اسی محفل میں دل چوری گیا ہے
ذرا اے ہمدمو ڈھونڈو کہاں ہے

ہوا جس دن سے وہ ایک مہر غائب
سیہ نظروں میں اپنے سب جہاں ہے

ثنائے زلف و رخ کرتا ہوں دائم
یہی شام و سحر ورد زباں ہے

نکل اے دل تو اس محنت سرا سے
عدم کو چل کہ وہ دار الاماں ہے

کسی بت پر طبیعت لاؤ زاہد
حقیقت کا مجاز اک نردباں ہے
بنا ہوں بلبل رخسار احمد
مرا باغ ارم میں آشیاں ہے

نہیں ہوں میں ہی اک بیتاب روحی
تمہارے شوق میں ہر دل تپاں ہے

نہ تھے یہ روز و شب پیدا ہوئے جو شمس و قمر پہلے
ہوا نور رخ تابان احمد جلوہ گر پہلے
ہوئی موجود یہ سب بعد ہے جو چیز عالم میں
طلسم کنز مخفی کا ہے تو ہی پردہ در پہلے
سوا تیرے بلایا آسماں پر کسکو خالق نے
نہ آیا تجھسا دنیا میں کوئی پیغامبر پہلے
رہیگا یاں جو اُسکے شربت دیدار کا پیاسا
کریگا ساقی کوثر وہاں اُسپر نظر پہلے

جو اے روحی سدا مدحت گر قصر رسالت ہے
اسی کے واسطے تیار ہے جنت میں گھر پہلے

مدینہ مسکن احمد عجب پر نور بستی ہے
جہاں رحمت ہمیشہ عرش اعظم سے برستی ہے
دل و جاں کے عوض خاک مدینہ دیں اگر مجھکو
کرو لینے میں جلدی ورنہ یہ جھولی کر سستی ہے
تمنا ہے فلک پہنچائے میری خاک یثرب میں
جہاں بالکل نہیں ہے کفر ہر سو حق پرستی ہے
سر و پا کی نہیں ہستی خبر سنتا ہوں جب اسکو
ترے نام مبارک میں عجب یہ ذوق مستی ہے
تجلی کا ترے مشتاق ہے جو دل کہ پہلو میں
ترے دیدار کو جو روح تن میں کب سے ترستی ہے
خدا خود مدح خواں جسکا کلام اللہ میں ہو جو
لکھے تعریف کچھ اسکی بھلا یہ کسکی ہستی ہے

وہ کیوں الفقر فخری فخر سے روحی نہ فرمائیں
علوئے جاہ او ادنےٰ کے لائق یہی پستی ہے

تمنا کی الفت سے اے دل اب کنارہ کیجئے
غرض یثرب ہوگیا کیوں استخارہ کیجئے
فرقت رخ میں ہے وحشت آفتاب حشر کی
صبح کی صورت گریباں پارہ پارہ کیجئے
بہ شکستہ بلوے کئے خار مدینہ کی اگر
سر بھی کوہ یثربی پر نذر خارہ کیجئے

کسطرح حاضر ہو جاؤں مدینہ میں تنہا
درد ہجراں سے بہت لاچار بے آرام ہوں
ہوسکے جسطرح سے چلئے مدینہ کو ابھی

جذبہ دل سے اگر مجھکو اشارہ کیجئے
چارہ ساز بیکساں بیکس کا چارہ کیجئے
جو محبت دل میں ہے وہ آشکارہ کیجئے

روز و شب دل میں مرے روحی یہی رہتا ہے دھیان
چاند سورج کو نبی کے رخ پہ وارا کیجئے

ندامت سے گو جان دی روتے روتے
دعا مانگتے مانگتے تھک گئے ہم
رہے محو بازار حسن مجازی
علامت سے اپنے دونا ہوا عشق ناصح
عجب نیند ہے کیف الفت کی یارب
ہے تخم اثر عشق میں سکر کیسا
بسا ہے مرا گھر وہیں بستے بستے
لحاظ قیامت سے بیٹھے رہے وہ
رقت کر دیا صدمۂ عشق نے پھر
گھٹے عشق میں جسقدر بڑھ گئے ہم

مگر داغ عصیاں رہا دھوتے دھوتے
گئی عمر ساری اثر روتے روتے
حقیقت میں نقد دل کھوتے کھوتے
یہ دھبا چمکنے لگا دھوتے دھوتے
کہ محشر میں بیخود اٹھا سوتے سوتے
ہوا مست خود باغباں بوتے بوتے
عدو مر گئے رشک سے روتے روتے
رہا شور محشر بپا ہوتے ہوتے
جو خواب عدم سے اٹھے سوتے سوتے
ملے آپ اپنے آپ کو کھوتے کھوتے

وہ تخم محبت نہ کیوں اب شجر ہو
جو روحی ہوا سبز تھا بوتے بوتے

بظاہر اگرچہ بے نام و نشاں تھے
پتا آوارہ گردوں کا کسے ہے کوئی
ہوے جو بادۂ غفلت سے بیخود
حقیقت کھل گئی آیا یقیں جب

مگر خود آپ میں ہی خود عیاں تھے
جہاں اُنکا نشاں پایا وہاں تھے
وہ ہی خاک رہ پیر مغاں تھے
گرفتار طلسمات جہاں تھے

کیا ہے عشق نے برباد ہمکو — کہاں اب آپڑے پہلے کہاں تھے
پتا پھر پوچھتا ہیں کس سے تیرا — وہ بیخود ہو گئے جو رازداں تھے
کبھی تو سامنے آنکھوں کے آتے — تصور میں وہ گو تصویر جاں تھے

تلاش یار میں کھوئے گئے خود
عجب روحی بھی اک مرد جواں تھے

عشق ساقی میں نہ کچھ میں تو نظر آیا مجھے — بیخودی میں یہ مقام ہو نظر آیا مجھے
وائے ناکامی ترا ملنا نہ ملنا ایک تھا — اُٹھ گیا میں آپ سے جب تو نظر آیا مجھے
جنس سے ہے جنس کو نسبت جو دیکھا غور سے — آگ تھا میں جب وہ شعلہ رو نظر آیا مجھے
تیرا ہی کوچہ تھا میں نے جس جگہ رکھا قدم — تیرا ہی رخ تھا جو وہ ہر سو نظر آیا مجھے
جملہ عالم ایک فانوس خیالی ہے طلسم — جسطرف دیکھا وہ شمع رو نظر آیا مجھے
روشنی جب رخ کی پھیلی کھل گئے سب پیچ و خم — تار تار زلف مشکیں مو نظر آیا مجھے
پیچھے سب کچھ کہہ رہا تھا یہ کہونگا اور وہ — سامنے اُنکے نہ کچھ میں تو نظر آیا مجھے
وہ ترا کہنا دم رخصت تجھے لو جا ہیں ہم — شرح درد دل کو اک پہلو نظر آیا مجھے
کچھ حیا کچھ شوخی غمزہ جو اُسکا یاد ہے — چشم آہو میں بھی اک آہو نظر آیا مجھے
آدمی سمجھا تھا میں کچھ تجھکو اے زاہد مگر — تو سراسر اک فرشتہ خو نظر آیا مجھے
یاد میں یاقوت لب کے خون جو برسا آنکھ سے — لعل کا ٹکڑا ہر اک آنسو نظر آیا مجھے

عاشقوں نے کھینچے ہیں جسکے لیے چلے مدام
آپ روحی وہ کمان ابرو نظر آیا مجھے

کچھ بھید نہیں کھلتا شوریدہ سری کیوں ہے — دل جاتا ہے سینے سے درد جگری کیوں ہے
گر پیش نظر جلوہ رکھتے نہ کسی کا ہو — یہ چشم تماشا میں حیرت سے بھری کیوں ہے
حیران تصور ہوں عکس آئینہ سیما سے — شیشہ میں اتر آئی تصویر پری کیوں ہے

گر ہو نہ سکے تم پروانۂ دل دادہ  رنگ رخ روشن پھر شمع سحری کیوں ہے
جاں قیمت اک بوسہ پھر اسمیں بھی سو نخرے  سودا نہ ابھی ٹھیرا پھر چھوٹی و کھری کیوں ہے
جو آنکھ لگی میری تمسے نہیں چھوٹ سکی  یہ مستی و مدہوشی یہ بیخبری کیوں ہے
جب تخم محبت کو سینہ میں نہیں بویا  شاخ غم جاناں پھر سر سبز ہری کیوں ہے
میدان محبت میں کیا بازی کوئی لیگا  جو جاتا ہے بڑھ بڑھ کے دل اتنا جری کیوں ہے

اُس ساقی کے ہاتھوں کبھی نہیں مے تو نے پی
یہ بیخودی اے روحی آنکھوں میں بھری کیوں ہے

دل سے تری رفتار بھلائی نہیں جاتی  اُٹھی وہ قیامت کہ بٹھائی نہیں جاتی
گو شوق ہی گستاخ مگر پاس ادب سے  زنجیر در یار ہلائی نہیں جاتی
یہ ہمت آدم ہے کہ جھیلی وہ امانت  جو ارض و فلک سے بھی اُٹھائی نہیں جاتی
بالکل ہے غلط کہتے ہیں وہ عرض تمنا  دل چیر کے حسرت یہ دکھائی نہیں جاتی
اثنائے سخن ہی میں قطع کرتے ہیں مطلب  وہ بات زباں پر ابھی لائی نہیں جاتی
یاں کہتے ہیں ہم حال دل زار کہینگے  واں رعب سے کچھ بات بنائی نہیں جاتی

تسلیم کیا ہمنے کہ وہ صفا ہیں روحی
پھر آنکھ سے کیوں آنکھ ملائی نہیں جاتی

یہ مست بادۂ پیر مغاں تھے  مکاں میں بھی وہی ہم لامکاں تھے
مذاق عشق نے رسوا کیا ہے  ہم اپنے آپ میں آپ ہی نہاں تھے
جمال صورت انساں نہ پوچھو  عیاں ہیں وہ جو پردہ میں نہاں تھے
اٹھا دے جب یقیں نے دل سے پردے  گماں تھا ہم ہیں وہ جان جہاں تھے
نہ کیوں پھر کہتے ہے نام و نشاں ہم  برائے نام یہ نام و نشاں تھے
سمجھایا شعور اک دیر و حرم میں  جو دیکھا غور سے یاں تھے نہ واں تھے

کیا جب غور کامل ہمنے روحی
وہی جلوہ فگن جان جہاں تھے

تڑپتا ہے دل مضطر اُسی ادا کے لئے — لپٹ تو سینہ سے ظالم ذرا خدا کیلئے
گلو کے اور کبھی رخسار و کبھی لب کے — شب وصال میں بوسے جا بجا کے لئے
نہیں ہے مدعی آغوش میں وہ بیٹھے ہیں — خدا نے خوب دیا وقت مدعا کے لئے
ہزار کروٹیں بدلیں نہ آئی آنکھہ میں نیند — جگر کباب ہے مرا ایک مہ لقا کے لئے
جو عیب اُسنے بجائے ہنر پسند کیا — صواب نے ہے اگر قدم خطا کیلئے
صبا نے مونہہ پہ طپانچے لگائی تادیبا — بسیط خاک پہ سینے کو جو نقش پا کیلئے

خراب ہو گئے روحی شراب عشق سے ہم
خمار غم میں پڑے ہیں کسی آشنا کے لئے

ہوں دست بستہ گنبد خضرا کے سامنے — جیسے کہ قیس صورت لیلےٰ کے سامنے
پتلے میں خاک کے ہے ظہور خدا کی شان — یہ بندگی عجیب ہے مولا کے سامنے
ہوں روسیاہ خلق گناہوں سے سر بسر — کس مونہہ سے جاؤنگا میں آقا کی سامنے
طاقت ہے یہ کہ اُٹھہ سکا روز حشر بھی — کیسا گرا ہوں اُس شہ والا کی سامنے
سجدہ ہی کرتے بن پڑا کچھہ بھی شیخ کو — پیری چلی نہ اُس بت رعنا کے سامنے
عاشق نیاز مند ہے کیوں ناز حسن کا — ادنےٰ کا حق ہے کونسا اعلےٰ کے سامنے
یاں سلب غیرت ہے تری ذات کیلئے — واں جلوہ کوہ طور کا موسیٰ کے سامنے
کیونکر علاج جان حزیں میں شفا نہ ہو — عیسےٰ کھڑا ہے اپنے مسیحا کے سامنے

روحی خیال خام ہے کب ہو سکے شکار
بیکار دانہ دام ہے عنقا کے سامنے

ہے نہیں ہیں ہاں نہیں ہاں میں اک گفتار سے — فائدہ ظالم ترے اقرار سے انکار سے

عشق بازی گھر میں کھیلنگے زلیخا کیطرح
ہم نکل اب یوسف خریدینگے کوئی بازار سے

درد ہو گر تہ نشین خم تو اے پیر مغاں
صاف کرنا محتسب کے جبہ و دستار سے

چین دنیا میں نہیں ہے گرچہ ہو اہل سکوں
ہوگیا ثابت ہمیں یہ سایۂ دیوار سے

وہ پرانی ناگہانی یہ ہر اک دم میں نئی
کیا قیامت رنج ملا ہے شوخئ رفتار سے

رب ارنی بھول کے بیہوش موسیٰ گر پڑے
لطف کیا حاصل ہوا اس جلوۂ دیدار سے

روحی اسکی سادگی ہے تو ہو مایوس قتل
وہ ادا سے کام لے جو کام ہو تلوار سے

ہر اک دل میں ہے آگ جانی تمہاری
مگر بے نشاں ہے نشانی تمہاری

کیئے قتل موسیٰ صفت لاکھوں عاشق
رہی پھر وہی لن ترانی تمہاری

نہ دیکھے نظر بھر ہزاروں ہیں بسمل
ستم ہے یہ تیغ نہانی تمہاری

خرابات دل ہووے آباد ساقی
رہے گر یوں ہی مہربانی تمہاری

سناؤ نہ تم جان جاتی ہے روحی
قیامت بھری ہے کہانی تمہاری

گرفتار آزادہ سر تو ہی تو ہے
جدھر دیکھتا ہوں ادھر تو ہی تو ہے

کہانتک یہ وحدت کہانتک یہ کثرت
یہ جھگڑے ہیں اور سر بسر تو ہی تو ہے

ہر اک کان میں شور برپا ہوا ہوں تیرا
ہر اک چشم میں جلوہ گر تو ہی تو ہے

مظاہر کا اک نام کو حیلہ لیکر
بصورت بذات بشر تو ہی تو ہے

کھنچا دار پر مفت بیچارہ عاشق
کہ پردہ کا خود پردہ در تو ہی تو ہے

جو ڈھونڈا تجھے آپ کھویا گیا میں
عجب بر میں اے سیمبر تو ہی تو ہے

وہ بیرنگ جو رنگ سے شورش میں آیا
تو روحی تفتہ جگر تو ہی تو ہے

احمدؐ کو ہے یہ قرب کہ بس میم دور ہے
یونس کو بطن حوت ہے موسیٰ کو طور ہے

دیکھی ہر ایک شے تو وہی تیرا نور ہے
اس جملہ کائنات کا تجھسے ظہور ہے

گو منزلوں ہی پیاری مری مجھسے دور ہے
صورت تری نظر میں ایک پل حضور ہے

زاہد ترے جو پیش نظر حسن حور ہے
عین آنکھوں میں سمایا یہ تیرا قصور ہے

اے دل جو دیکھا چشم حقیقت کو کھول کر
ہر سنگ راہ طیبہ تماشائے طور ہے

عشق نبی میں مست پڑا رہتا ہوں سدا
مونہہ سے لگایا جام شراب طہور ہے

پائی نجات دونوں سے بس تمکو چاہ کر
دوزخ کا غم نہ خلد کا مجھکو سرور ہے

ڈوبا جو بحر عشق میں ہے زندۂ ابد
بن تیرے پر یہ راہ محال العبور ہے

پایا اس نے مجکو تشنہ نظر باطنی سے کھینچ
تیر ہجر حضرت سے یہ دل چور چور ہے

کیا وصف لب ہو جسکا کہ عیسیٰ ہوں مریض
بندہ تمہارا زندہ حی فی القبور ہے

راہ طلب میں کوچۂ توحید ہے فراخ
منکر ہوا اسکا ہے تو وہ ظالم کفور ہے

تعظیم احمدؐی میں جو ہے منکر قیام
ایمان میں اُس شقی کے نہ کیونکر فتور ہے

بردہ ہونگیں اگر تو محمدؐ علی کا ہوں
وہ بھی ترے لئے کہ وہ تیرا ظہور ہے

اے شیخ راہ عشق میں چل چھوڑ راہ عقل
یہ زندگی تمام متاع الغرور ہے

روحی کو تو کمال کے عطا کردے وہ مقام
جسپہ نہ کائنات و سنین دہور ہے

کیسی تو نے شکل دکھائی قطب الدین جان روحی
رنگ مٹا یکرنگی چھائی قطب الدین جان روحی
رند خراباتی اپنے کو نرگس مست سے کیا دیکھا
ہوش گیا ہے بیہوشی آئی قطب الدین جان روحی
پردہ پھٹے ناسوت کے سارے تیری ہمت سے پیارے

خودی گمے سے ہے ملے خدائی قطب الدین جان روحی

مرغ تعین تیر نظر سے صورت بسمل رقص میں ہے
فیض سے تیرے وجد میں آئی قطب الدین جان روحی

نسبت چشتی جوش میں آئی روحی آپ سے باہر ہے
قید سے تو نے بخشی رہائی قطب الدین جان روحی

باغ رضواں اور ہے وہ روئے رخشاں اور ہے
دشت میں مجنوں ہوا ایک اس گلی میں سیکڑوں
فرق بس ایک ڈور کا ہے تحقیق و تقلید میں
اسمیں خوش تاب جگر اسمیں صنم ہے جلوہ گر
وہ کمند جان و دل ہے یہ ہی ایک مشت گیاہ
ایک حملہ میں کرے وہ ایک لاکھوں کو قتل
حشر میں اگر ہے بازار رحمت دیکھنا
گو موافق ہے وہ ہر طرح مگر کیا فائدہ
رنج سے سوز لف کیوں جانا دل پیچ کا ہوا
وہ قلق انگیز یہ راحت دہ دلخستہ کی
یہ نشان بے نشانی ہے وہ بازار ہوا
سر بسر یاں بیخودی واں عیب جوئی خلق کی
کافر عشق اسکو دیکھے قاضی و ملا اُسے
دافع گرمی تن یہ وہ تپ جان کو مفید
زرد رو ایک پھل ہے یہ وہ قوت جان عاشقاں
وہ پریشانی جان یہ جمع دلہا خلق

حسن غلماں اور ہے خوبی جاناں اور ہے
یہ بیاباں اور ہے وہ شان میداں اور ہے
رنگ ریحاں اور ہے نیرنگ عرفاں اور ہے
چشم گریاں اور ہے وہ چشم حیراں اور ہے
سنبلستاں اور ہے گیسوئے پیچاں اور ہے
تیغ براں اور ہے پیکان مژگاں اور ہے
جنس عصیاں اور ہے نقد غفراں اور ہے
وصل عریاں اور ہے وصل دل و جاں اور ہے
کوئے گبراں اور ہے کوئے مسلماں اور ہے
صبح خنداں اور ہے زخم نمایاں اور ہے
تاب دنداں اور ہے لولوئے تاباں اور ہے
بزم رنداں اور ہے بزم ہوشیاراں اور ہے
خط عارض اور ہے تفسیر قرآں اور ہے
نار پستاں اور ہے نار گلستاں اور ہے
سیب پستاں اور ہے سیب زنخداں اور ہے
زلف پیچاں اور ہے شام غریباں اور ہے

جبۂ واعظ کہاں اور روحیؔ مجنوں کدھر
دور داماں اور ہے چاک گریباں اور ہے

ہم نہ کعبے کے نہ بتخانہ نہ پیمانہ کے
صدقے ہم پیر مغاں کے ہوئے میخانہ کے

جرعۂ بادۂ بیہوشی پلا دے ساقی
دور ہوئے ہیں میخانہ میں پیمانہ کے

جو فدا تجھپہ ہوا جان کو فدا اُس پہ کریں
ہم بھی دیوانے ہوئے ہیں ترے دیوانہ کے

لے خبر رشک پری ہوگیا رجعاً بالغیب
چوٹ پر چوٹ لگی ہے ترے دیوانہ کے

شمع غیرت بلقیس دکھا دے جلوہ
ہوش ہیں تخت سلیماں ترے پروانہ کے

مجلس دیدار دکھا دے رونق بازار جہاں
نقد جاں لیجئے گا واسطے بیعانہ کے

دین و دنیا کے بکھیڑوں سے چھٹے عشق میں ہم
آشنا ہیں نہ کسی خویش کے بیگانہ کے

آشیانہ پہ مرے بجلیاں گرتی ہیں سدا
آگ لگتی نہیں صیاد کے کاشانہ کے

منتظر ملاء اعلیٰ ہیں فلک پہ ہر دم
درد پنہاں سے مرے نعرۂ مستانہ کے

کیا عجب لیگیا ایماں مرا خال ہندو
کھائی لغزش ابوالانساں نے سبب دانہ کے

کوئی افسوں نہ چلا یار پہ روحیؔ تیرا
کیا ہوئے جذب اثر وہ ترے افسانہ کے

مٹوں میں فرقت میں تیری معین الدین اجمیری
دکھا بیرنگ اندھیری معین الدین اجمیری

بہت دیکھے ہیں نیرنگ کچا پہ تری جلوے
دوئی اب میٹ دے میری معین الدین اجمیری

پلا وہ جام رندانہ کہ ہستی سے نکل آؤں
نکر اب دیر میں دیری معین الدین اجمیری

پہ چھٹوں قبلہ الجھن سے بکھیڑا پاک ہو میرا
نہ کچھ باقی رہے غیری معین الدین اجمیری

وفور شوق میں تنہا ہا ترے دیدار اقدس سے
نہیں ہوتی ہے مری سیری معین الدین اجمیری

طواف روضۂ اقدس ہمیشہ حاصل رہے ہر دم
یہی گردش یہی پھیری معین الدین اجمیری

وظیفہ ہوگیا روحیؔ کا اب فرط تعشق سے

معین الدین اجمیری معین الدین اجمیری

ترے عشق کی تہہ دوسراپئے جاں غضب یہ کشید ہے
کہ رمید ہے کہ رمید ہے کہ رمید ہے کہ رمید ہے کہ رمید ہے

سر مشق تیغ رضا ہوا ترے عشق میں جو فنا ہوا
وہ شہید ہے وہ شہید ہے وہ شہید ہے وہ شہید ہے

دل و جاں یہ نذر ہیں آ کے مل نہ در نگ ہو پئے شوق دل
یہی عید ہے یہی عید ہے یہی عید ہے یہی عید ہے

کبھی جوش حسن سے ہو عیاں تری منتظر یہ لبوں پہ جاں
پئے دید ہے پئے دید ہے پئے دید ہے پئے دید ہے

ابھی واں یہ پہونچی نہ تو صبا کہ یہ مرغ جاں ہے پہونچ گیا
یہ رسید ہے یہ رسید ہے یہ رسید ہے یہ رسید ہے

پئے حل طلسم نصیب کے کوئی غیر نام حبیب کے
نہ کلید ہے نہ کلید ہے نہ کلید ہے نہ کلید ہے

کہے کس سے ہجر کا ماجرا کہ یہ روحی ہند میں ہے پڑا
تو بعید ہے تو بعید ہے تو بعید ہے تو بعید ہے

تری شکل کا مہ دلربا تہ دل میں جب سے قرار ہے
نہ خرد بجا ہے نہ ہوش ہے جو حواس ہے سو فرار ہے

لکھے فتوے کفر کا شیخ دیں کہ یہ رند قابل دار ہے
وہ شراب دے مجھے ساقیا یہ نشہ کا جسکے اتار ہے

مرے دل میں کثرت شوق سے یہ ہوائے کوچۂ یار ہے
کہ نہ خلد کی رہی آرزو نہ ہراس و دہشت نار ہے

جو شہید پردہ نشیں کا ہو نہ لحد پہ رکھو چراغ کو
یہ ہے سوز عشق درون مرا پس مرگ شمع مزار ہے

کبھی چشم دید نہ وا ہوئے نہ یہ زلف رخ سے جدا ہوئے
بھلا کسطرح میں گذر کروں یہ فراق یہ شب تار ہے

وہ ہی ناز حسن سے خندہ رو ہیں نیاز عشق میں گریہ جو
وہاں برق تاباں کی ہے چمک یہاں جوش ابر بہار ہے

جو جمال کعبہ میں سیر ہے وہ ہی نور شعلۂ دیر ہے
کوئی غیر ہے نہ یہاں وہاں وہ ہی ایک نقش و نگار ہے

نہ مشایخوں سے مجھے طلب نہ برہمنوں سے ہی کام اب
حرم و کنشت کے ماسوا کوئی اور میرا دیار ہے

نہ طلب ہے صرف اسی شہر میں کہ ہے دھوم گلشن دہر میں
غم گل میں رو رہے نالہ کش یہ برنگ شور ہزار ہے

---

درد دل میں شعلہ جانیں اور سودا سر میں ہے
کیا قیامت ہے کہ تو ملتا نہیں اور بر میں ہے

کب ترے اس زہد سے خطرات شیطانی مٹے
یہ تو اطمینان زاہد بادۂ احمر میں ہے

جز طریق احمدی وہ بے نشاں ملتا نہیں
وصل حق تو عین وصل ساقی کوثر میں ہے

کل شئے فی کل شئے جب کھلا دل پر مرے
مہر ہر ذرہ میں روشن طور ہر پتھر میں ہے

عشق تیرا بھی عجب بہروپیا ہے اے پری

رخ پہ رنگ زرد ہے خوں ہو کے چشم تر میں ہے
تن سے کیوں نعرۂ مستانۂ صوفی نہ ہو
تیری ساز عشق تار میں ہر پردہ میں ہر گھر میں ہے
ایک نظر تیری جلا کر جان و دل کو لے گئی
یہ شوخی تو کسی بجلی میں ہے نہ شرر میں ہے
اشتیاق دید میں گھر آئینہ خانہ بنا
تیری صورت دیکھی ہر دیوار میں ہر در میں ہے
ایک غمزہ سے الٹ دی صف کی صف عشاق کی
واہ قاتل یہ نہ برش تو کسی خنجر میں ہے
آج کیا پردہ نشیں پردہ سے باہر آگیا
غل ہے دیوانوں میں کیا یہ شور کیوں محشر میں ہے
خشک لب زرد رخ چشم تر سوز دروں
ہر اثر الفت کا تیرے روئے انور میں ہے

---

کہاں کی ہادی میں ہے ہدایت کہاں کی شیطاں میں رہزنی ہے
تو ہی ہے ہادی تو ہی ہے افضل جو تو نے چاہا سو ہی بنی ہے
جلال پر اپنے گر تو آئے وجود ہستی عدم بنائے
جمال اپنا اگر دکھائے تو سارے عالم کی روشنی ہے
تو ہی ہے مختار فعل نیکو مجال چون و چرا ہے کسکو
جو عفو چاہے تو تیرا دم میں بخشا جا جو کشتنی ہے
ہیں وحشت سے اولیا ہی لرزتے ہیں سارے انبیا بھی
یہ لاابالی ہے ذات تیری کہ دونوں عالم سے تو غنی ہے

جو حشر میں حسن و قبیح وا ہوں وہاں نہ شرمندہ مبتلا ہوں
یہ سمت روحی کبھی لطف رکھنا کہ تیرا ایک بندہ دنی ہے

لاک تیرے جلوہ کی دیکھی تو سب شانوں میں ہے
عشق ہے گر عاشقوں میں حسن جانانوں میں ہے

رخ پہ نظارہ نہیں حجاب بر نگ آفتاب
تابش حسن صنم خود اسکے دربانوں میں ہے

آپکا طعنہ ہے بیجا مجھ پہ اے زاہد خشک
مسجدوں میں بھی رہی ہا جو کہ بتخانوں میں ہے

اک نظر سے پارسان خشک بیخود ہو گئے
کیا تری شوخی بھی کوئی رند مستانوں میں ہے

دیر میں گر صورت ناقوس ہے تو مسجد میں اذاں
شور ہر گھر میں ہے تیرا عشق سب جانوں میں ہے

محتسب شاید کہیں تشریف یاں لائے نہوں
دیکھنا پیر مغاں کیوں شور رندانوں میں ہے

رنگ لیلی ہر جگہ تھا قیس کیوں صحرا گیا
بستیوں میں بھی وہی ہے جو بیابانوں میں ہے

عندلیب دل کا جب پردہ اٹھا آیا نظر
ایک رنگ اور ایک بو سارے گلستانوں میں ہے

حضرت موسی ہوئے محتاج کیونکر طور کے
وہ تو مثل شمع روشن سارے کاشانوں میں ہے

اسکے مشرب میں تو فرط عشق سے بیخودی
بت پرستوں میں نہ وہ کافر مسلمانوں میں ہے

درد سے ہیں بیخبر گو ہیں مقرب جبرئیل
یہ شرر یہ آگ یہ شعلہ تو انسانوں میں ہے

وصل بت چاہے جو تو پیر خراباتی سے مل
گنج بے پایاں کا گھر ہے تو ویرانوں میں ہے

اے پری پیکر نگاہ لطف ہو اسپر کبھی
روحی رند ازل بھی تیرے دیوانوں میں ہے

غمزہ دکھلایا دوبارہ مسکرانا چاہیئے
اپنے عاشق کو جو مارا ہے جلانا چاہیئے

اے پری پردہ سے باہر تجھکو آنا چاہیئے
اپنے مشتاقوں کو دیوانہ بنانا چاہیئے

آج وہ پردہ نشیں نکلا تو استقبال کو
جامۂ ہستی سے ہمکو باہر آنا چاہیئے

سیری تو ممکن نہیں شان جمالی سے ترے
ہر گھڑی حیراں تو ہمکو جلوہ دکھانا چاہیئے

جاں اگر جائے تو جائے پر نہ جائے شور عشق
تا قیامت تیرے کوچہ سے نہ جانا چاہیئے

گر نہیں ہوتا میسر عیش وصل دلربا | ماتم فرقت میں سر پہ خاک اڑانا چاہیئے
جس سے مٹ جائے سب رنگ خمار عقل و ہوش | وہ مئے بیہوشی اے ساقی پلانا چاہیئے
کوئی بے صورت سراغ معنی پا سکتا نہیں | صورت جاناں تہ دل میں جمانا چاہیئے
حسن لیلیٰ کی جو ہے جا دید تو پہلے ہی دم | ہوش سے سر دلکو پہلو سے گمانا چاہیئے
یا غیرت ناک ہی خالی تو خلوتخانہ کر | نقشۂ اغیار کو دل سے مٹانا چاہیئے
ہوگیا ہے جلوہ گر وہ کیجئے جانکو نثار | مایۂ صبر و قرار دل لٹانا چاہیئے
رخ ہے قرآن مبین خط زلف کیا تفسیر ہے | اس کتاب پاک پر ایمان لانا چاہیئے

یار کو پہچانئے گر روحی تو پہچان آپ کو
اپنی ہستی میں سمجھئے آپ ہی کھو جانا چاہیئے

غمزۂ چشم سے گر آپ اشارہ کرے | جامۂ ہستی کو مشتاق دوبارہ کرے
طاقت دید نہیں گرچہ اٹھاؤ پردہ | دم ہی نکلے رخ روشن کا نظارہ کرے
مثل موسیٰ کے گرے صف عشاق کبھی آ | طور رخ سے جو کبھی برقع آتارہ کرے
ملک الموت بھی ساتھی نہیں اپنا افسوس | تلخی ہجر سے تو موت گوارہ کرے
یا رسول عربی ہاشمی مطلبی | مجھ گنہگار پہ بھی رحم خدارا کرے
کوئی نیکی نہیں ہے بجز معاصی سوا | مثل غرقاب کے تنکے کا سہارا کرے
المدد ڈوب گئی ڈونگی حضرت رسل | بحر عصیاں سے مری ناؤ کنارہ کرے
غم امت میں وہ گیسوئے پریشاں [illegible] | شانۂ قطرۂ بخشش سے سنوارہ کرے

روحی ہوتے جو مدینہ میں تو احمد احمد
شوق میں روضہ پہ جا جا کے پکارہ کرے

میری آنکھوں میں جاناں تو ہی تو ہے | عیاں تجھ سے ہے پنہاں تو ہی تو ہے
پریشاں ہے شغل ہر سو | جدھر دیکھا ادھر وہاں تو ہی تو ہے

چراغ خانقاہ و شعلۂ دیر — ہر اک گھر میں نمایاں تو ہی تو ہے
ہوا مست نگاہ ناز تیرا — لبوں پر اسلئے جاں تو ہی تو ہے
تری نظروں کا ہوں قربان مرشد — مرا اسلام و ایماں تو ہی تو ہے
توکلت علی عشق کہ ہادی — کہ بے ساماں کا ساماں تو ہی تو ہے

فداک روحی اسے شان حقیقت
کہ محبوب دل و جاں تو ہی تو ہے

عشق میں یاں جانفشانی اور ہے — چشت کا فیض روانی اور ہے
جسنے رکھا اس گھرانے میں قدم — پہلے ہی دم شان فانی اور ہے
بیخودی میں بولے سبحانی کوئی — کہ انا الحق بر زبانی اور ہے
خاک و خوں میں لوٹتے ہیں اہل وجد — ہر طرف شور فغانی اور ہے
دم میں گرتی ہیں صفیں عشاق کی — خنجر چشتی کا پانی اور ہے
عاشقان صادقان چشت کی — از قدم تا سر نشانی اور ہے

کس سے ہووے اس تری نسبت کا وصف
روحی یہ شرح بیانی اور ہے

تری صورت ہی کو دیکھوں کہ قرآں ہے یہی — یہی اسلام ہے دین و ایماں کا یہی
غمزۂ چشم دکھا ساقی مست ازل — قبلۂ اہل دل بادہ پرستاں کا ہے یہی
جام پر جام دے اب پیر مغاں وہ پلا — ہوش باقی نہ رہے شیوۂ مستاں کا ہے یہی
غایت شوق میں ہو شور انا لیلیٰ کا — مذہب مجذوب ہے یہ وصلت عریاں کا ہے یہی
کون جانباز سر دار ہو دیکھیں تو ذرا — یہ ہی چوگان ہے گو عرصۂ میداں ہے یہی
ہم بھی دیکھینگے رہے کونسا ثابت نکلے — میری توبہ ہے یہی ورد ترا ایماں ہے یہی

دیکھ لینا مری وحشت کا تماشا روحی

پائے دیوانہ یہ ہی دشت و بیاباں ہی نہیں

آئینۂ جہاں نما ماہ نشاں تو کون ہے — آنکھ کے سامنے عیاں دل میں نہاں تو کون ہے

صورت ذات پاک حق چہرہ سے ہی عیاں ترے — مطلع نور کبریا جان جہاں تو کون ہے

پھر ہر ایک ذرہ ہے بحر ہر ایک قطرہ ہے — سب یہ ہیں ترے نشاں پھر بے نشاں تو کون ہے

فصل خزاں بیخودی رنگ بہار ہے ترا — باغ دل شکستہ میں سرو رواں تو کون ہے

غایت عشق جسکو ہو پائے وہ بیخودی میں وصل — ایک ذرا عقل و فہم و وہم و گماں تو کون ہے

مونس درد عاشقاں راحت جان مبتلاں — قرۃ عین عارفاں جلوہ کناں تو کون ہے

دل میں اگرچہ تو رہا پر نہ ملا ترا پتا — غائب چشم خلق سے پھر ہے عیاں تو کون ہے

صدقہ حسن میں دکھا گئے جمال یار کا — باعث درد جان و دل شور و فغاں تو کون ہے

تیر نظر سے کر دیا ادھ کی سوختہ جان تن
جادو سے چشم شور خیز سخت کماں تو کون ہے

دشت وحشت میں مرا پاؤں جدھر اٹھتا ہے — پیشوائی کو ہر اک خار پہ سر اٹھتا ہے

اک نہ اک فتنہ ہے موجود شب فرقت میں — درد دل بیٹھتا ہے درد جگر اٹھتا ہے

صحبت پیر مغاں میں ہے عجب شادابی — خشک جو بیٹھتا ہے دامن تر اٹھتا ہے

بیٹھ جاتی ہے قیامت وہیں غیرت کھا کر — چال چلنے کو جو وہ شعبدہ گر اٹھتا ہے

دل سنبھالے ہوئے مشتاق تماشائے جمال — آزمائش کو فقط پردہ در اٹھتا ہے

پہلے ہی حضرت دل جھکتے ہیں جھک کر تسلیم — کبھی سہوا کبھی وہ پہلو اگر اٹھتا ہے

دم میں کیفیت بسمل نظر آجاتی ہے — سمت عاشق جو کبھی ترک نظر اٹھتا ہے

طور کی طرح نہ جل جائے یہ عالم سارا — آگ سینہ میں بھڑکتی ہے شرر اٹھتا ہے

خود بخود بیخودی ہوتی ہے جو وہ آتے ہیں — ہوش سر سے گئے تعظیم مگر اٹھتا ہے

آسماں زیر فلک اور ہی نیچا ہوتا ہے — جب غبار اپنا سر راہ کبھی اٹھتا ہے

بیٹھ جاتا ہے وہیں ضعف سے جب گھبرا کر
روحی اپنا جو کبھی درد جگر اٹھتا ہے

ہوئی دل کو بیقراری تو دکھا جمال پیارے
مجھے صبر و انتظاری کی نہیں مجال پیارے

تو ہی ہے نظام دینی تری شان حق یقینی
تو خدا کا نازنینی مرا کر خیال پیارے

تو علی کی شان والا تو نبی کی آن والا
ترا رنگ ہے نرالا نرالی تیری چال پیارے

تری شان دلربائی تری آن کجکلاہی
رگ و پے میں ہے سمائی یہ ہوا وصال پیارے

تجھے لاج بانہہ گئے کی ہے تجھی کو شرم روحی
مری ناؤ یہاں نہ ڈوبی لے تجھے سنبھال پیارے

بے نام کا اجان جہاں نام تو ہی ہے
حیرانیوں کا دلدار دلارام تو ہی ہے

آدم پہ ہوئی ختم تری شان خدائی
آغاز تو آپ ہی ہے انجام تو ہی ہے

اے پیر مغاں بیٹھ کے مے خانۂ دل میں
ایمان تو ہی ہے مرا اسلام تو ہی ہے

روشن یہ ہوا میکدۂ عشق میں آکر
ساقی ہے تو ہی بادہ تو ہی جام تو ہی ہے

کثرت نہیں وحدت کو حقیقت میں منافی
حق آپ تو ہی روحی ناکام تو ہی ہے

درود اوپر رسول کبریا کے
جو مظہر ہیں حقیقت میں خدا کے

جمال حق نظر کیونکر نہ آئے
وہ آئینہ میں آئینہ نما کے

گرے بیخود روش موسیٰ صفت ہم
گئے پردہ میں وہ جھلکی دکھا کے

ہزاروں تیغ نومیدی سے بسمل
گئے یک لن ترانی کو سنا کے

مرا دم نکلا تجدید ادا پر
مٹایا دم میں لاکھوں کو بنا کے

سر میداں شہیدان ادا کو
کیا ہے منتخب خنجر لگا کے

انہیں خواہش نہ لینے کام سے کچھ
جو بندے ہو گئے تیری رضا کے

لبوں پہ جان آئی ہے کہاں ہو
تم آؤ سامنے پردہ اٹھا کے

شفاعت سے نہ رکھ محروم ہمکو
اگرچہ ہم ہیں مستوجب سزا کے

درود مخلصانہ پڑھ تو روحی
رہے گر ساتھ تو خیر الورا کے

پردہ کیا رخ سے اٹھایا یار نے
شور عالم میں مچایا یار نے

طور پر موسیٰ کو دم میں برق وش
ایک جھلکی سے گرایا یار نے

مصر کا بازار یوسف سا حسیں
صورت بندہ پھرایا یار نے

فرط شوق و ذوق میں شکل شباں
ہمکو دیوانہ بنایا یار نے

صورت انساں کو جلوہ کے لئے
صاف آئینہ بنایا یار نے

کیوں نہ آدم کو ملک سجدہ کریں
آپ کو دل میں سمایا یار نے

خود کہیں لیلیٰ کہیں مجنوں ہوا
حسن و عشق اپنا دکھایا یار نے

کوئے رسوائی میں مدا ہمیں
کیا خراباتی پھرایا یار نے

کوئی زاہد کر دیا زنار دار
اور کوئی سولی چڑھایا یار نے

دوزخ ہجراں میں ہمکو ڈالکر
تن بدن سارا جلایا یار نے

ایسے بیتاب نہ جاتے ہو کہاں
کب تمہیں روحی بلایا یار نے

نہاں خانہ سے جو ہم معرض اظہار میں آئے
بمذاق عاشقی و لذت دیدار میں آئے

ہزاروں جلوۂ رنگیں کی سیر دیکھی زناگہ
حباب بحر بنکر قلزم زخار میں آئے

علاوہ دیر و کعبہ کے نہیں سمجھا ترا جلوہ
بہار آئی چمن میں اور شکر کوہسار میں آئے

برا ہو سخت جانی کا یہی ڈر مجھکو ہے قاتل
نہ پہونچے صدمہ ہاتھوں کو نہ خم تلوار میں آئے

خبر دیوانوں کی اے خضر لینا راہ الفت میں
برہنہ پا پریشاں وادی پرخار میں آئے

اگر وہ پھول بھی دے ساقیا حلاج کی مانند
مذاق وصل عریانی رسن اور دار میں آئے

حجاب ہستی موہوم گر اٹھ جائے آنکھوں سے
تماشائے رخ دلبر در و دیوار میں آئے

عجب ہے ناز جذب عشق بے پروا زلیخا کا
چہ کنعاں سے یوسف مصر کے بازار میں آئے

نہ چھوڑا جلوہ نے تیرے کسی شیخ و برہمن کو
نہ بت دیر میں رب کعبہ کی سرکار میں آئے

سر اپنا پہلے زیر خنجر تسلیم رکھ دیجئے
اگر روحی ہمارے تو کبھی دربار میں آئے

جھلک گر اپنی دکھلا دے بت عیار تھوڑی سی
تو برق طور کی ہو گرمئ بازار تھوڑی سی

بہار آئی خزاں جائے شگفتہ غنچۂ دل ہو
چلی آئے جو یاں یاد دیار یار تھوڑی سی

ابھی ہو فیصلہ دل کا نہ رنج دست بازو ہو
ہلا دو غمزہ سے گر ابروئے خمدار تھوڑی سی

حجاب اپنا ہے ہو ہم آپ گر ہم آپ سے گذریں
تو پھر کچھ اوٹ ہو باقی پئے دیدار تھوڑی سی

مرا وہ یار جانی ہے کہ جانیں حسن قرباں ہیں
نہ یوسف کی طرح قیمت سر بازار تھوڑی سی

سفینہ نوح کا بھی موج طوفان بلا میں تھا
امنڈ آئی جو میری چشم دریا بار تھوڑی سی

ترا احساں ہی احساں ہے مسیحا کام پر ہو گا
رہے باقی نہ شہرگ خنجر خونخوار تھوڑی سی

دل بیمار کو وہ نرگس شہلا دکھا دیجے
تسلی پائے کچھ بیمار بیمار تھوڑی سی

دم آخر مدد اے حضرت پیر مغاں للہ
کہ کچھ باقی ہے جان روحی مے خوار تھوڑی سی

اک حسن سے سو جلوہ دکھائے تو مرے آگے
ہر دم وہ نئی شان میں آئے مرے آگے

ہستی سے گذر کر کشش دل سے جو کھینچی
پردہ سے وہ بیخود نکل آئے مرے آگے

میں جل گیا حسن کی شوخی نے بہت چھیڑا
کچھ بھی نہ بنی ہنس کو بن آئی مرے آگے

ساقی تو کیوں آب وہ حق ہے مرے سے آتش
غیروں کو جو بھر بھر کے پلائے مرے آگے

آئے ہی مرے ذکر کے فرمایا کہ کوئی
افسانہ کسی کا نہ سنائے مرے آگے

کوچہ سے سوا اُسکے کہاں لیجے حسرت
واعظ سے کہو اپنی نہ لگائے سے پھر آگئے

دل غمزہ سے بچ نکلا تو بیتاب ہو کر
کہتی ہے ادا خنجر قاتل سے پھر آگئے

مرجاؤں گی مرجاؤں نہیں طاقت فرقت
جان جائے تو جائے وہ نہ جا در سے آگئے

مجھکو نہ کبھی تو یہ روح کا یقیں ہو
گو کعبہ میں قرآن اٹھا کے پھر آگئے

شب وصل شعشعہ نور ہی سر پہ تجلی طور ہے
نہ یہ غیب ہے نہ حضور ہے کہ سرور ہے کہ سرور ہے

کسی جا پہ زینت حور ہے کوئی شوق دید میں چور ہے
تری شان کا یہ ظہور ہے یہی لطف رب غفور ہے

بلغ العلیٰ بکمالہ کشف الدجیٰ بجمالہ
حسنت جمیع خصالہ صلوا علیہ وآلہ

جو چلا تو فرش سے عرش تک یہ براق لگ گیا بیدھڑک
طبق زمیں و فلک گئے نیچے پاؤں کے کل سرک

لٹیں زلف کی جو گئیں لٹک یہ جہان سارا گیا مہک
ہوئیں مست بلبلیں یک بیک تو یہ غنچے بول اٹھے چٹک چٹک

بلغ العلےٰ بکمالہ کشف الدجیٰ بجمالہ
حسنت جمیع خصالہ صلوا علیہ وآلہ

رہی سیر پھر جو مثال ہیں نہ حدیث میں نہ خیال میں
کہیں تھا ہجوم جمال میں کہیں ازدحام جلال میں

وہ عجیب شان کمال میں نہ وبال میں نہ زوال میں
نہ فراق میں نہ وصال میں کوئی حال میں کوئی قال میں

بلغ العلےٰ بکمالہ کشف الدجیٰ بجمالہ
حسنت جمیع خصالہ صلوا علیہ وآلہ

ملکوت و روح تھے دم بخود سر صف انبیا تھے سجدہ خم
نہ شعور تھا کلیم کو نہ رقم بجز و ثنا کی لیے خوش قلم

یہ لطافتوں کا گھر اعلم کہ مجرد ات ہیں سب خدم
یہ ہے طرفہ جاہ نیا حشم کہا جبرئیل نے دمبدم
بلغ العلےٰ بکمالہ کشفت الدجیٰ بجمالہ
حسنت جمیع خصالہ صلوا علیہ وآلہ

حجب حدوث ہیں پارہ شق قدم دہوپ کا لیں سبق
بہروت الٹا ورق کہ صفت بھی ہے وہی ذات حق
رہا ہجر کا نہ ذرا قلق کہ وصال حق ہوا حق بحق
وہی عین ذات ہے با صدق کہ یہ قول سعدی کھلا ادق
بلغ العلےٰ بکمالہ کشفت الدجیٰ بجمالہ
حسنت جمیع خصالہ صلوا علیہ وآلہ

وہ برنگ نقطہ مدار پر کشش خطوط سے جلوہ گر
ہوئی دو کمانیں ادھر ادھر کہ شہودی غیبی ہیں بیشتر
ہوا مرکز اپنے پہ مستقر وہ محیط سائر خشک و تر
متحیرانہ ہیں کل بشر یہ ہے صورت سرمدی کا اثر
بلغ العلےٰ بکمالہ کشفت الدجیٰ بجمالہ
حسنت جمیع خصالہ صلوا علیہ وآلہ

نہ یہاں رہا نہ وہاں رہا نہ مکاں رہا نہ اماں رہا نہ جسد رہا نہ وہ جاں رہا نہ عیاں رہا نہ نہاں رہا
نہ بیاں رہا نہ نشاں رہا نہ یقیں رہا نہ گماں رہا نہ یہ روحی گنگ نہ بار رہا بلسان حال فغاں رہا
بلغ العلےٰ بکمالہ کشفت الدجیٰ بجمالہ
حسنت جمیع خصالہ صلوا علیہ وآلہ

# یافتاح

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

خدایا مسلم ہے تجھکو ثنا — ترے عشق نے تجھکو پیدا کیا

ظہور محمدؐ ہوا آپ تو — رہا چھپ کے پردہ میں آئینہ رو

توہی مبدء خلق ہے بالتمام — علیک الصلوٰۃ علیک السلام

مدینہ جو ہے تو علیؓ باب ہے — انہیں شانوں میں دُرِّ شب تاب ہے

محمدؐ علیؓ کہکے کھولوں میں راز — ہو تعلیم روحی طفیل نیاز

جو بینی ز چشم حقیقت نگر — ز علم لدنی شوی بہرہ ور

سمجھنے سے اسکے تو پائیگا عشق — تعین کو تیرے مٹائیگا عشق

مگر شرط ہے مرشد پیر ہو — کہ بن پیر ہرگز نہ رہ گیر ہو

مرا پیر ہے خواجہ بیکس نواز — مجسم ہمہ عشق شان نیاز

شہ سنجری معین الحسن — عطائے رسول حق ذوالمنن

تو ہی ہے مراقبہ ثنائی تیار
کہ ہندوستاں کا ہے قطب مدار
سلام علیکم سلام علیک
و بروحی فداکم و قلبی لدیک
مددسے تری کچھ کہوں راز حق
کہ کھل جاوے باطن کا معنی ادق
اگرچہ ہوں بے ایہچ و واقف نہیں
مگر شان توحید کا ہے یقیں
یہ کوچہ عجب پیچ پرپیچ سے ہے
سوائے خدا جو ہے بے پیچ ہے
پئے طالب صادق سینہ شق
ہے اس مثنوی کا طلائی ورق
اگرچہ میں لکھنے کے شایاں نہیں
بجز ترجمہ کچھ نمایاں نہیں
مگر یہ غرض ہو نہ کوئی غریق
بچے زندقہ سے جو ہو ذی طریق
مراتب وجودی کو پہچان لے
جو مرشد کہے اسکو حق مان لے
وہی شان حق شان مرشد کو جان
کہ ہر آن میں ہے نئی تازہ شان
یہی قبلہ حق حقیقت میں ہے
یہی شان رہبر طریقت میں ہے
مسرت گر جے ہو رشور و طرب
خیالات بچتے کرے روز و شب
تعشق میں اُسکے جو مٹ جائیگا
خودی جائیگی اور خدا پائیگا
نقطہ ہے ہر اک مرتبہ پر تمری
کہ توحید سے پائے بہرہ وری

# مرتبہ اول لاتعین حضرت عالم لاہوت

مراتب ہیں گر حق کے ظاہر میں تین
مگر ایک باطن میں ہیں بالیقین
کہیں پہلے کو احدیت جان لے
درحقیقت سے آکے عرفان لے
یہ ہے ہستی سادہ حق عیاں
وراء الورا ہے زوہم و گماں
یہ ہے مثل بے شبہ ہے بے نموں
یہ بے حد ہے بچون ہے بے چگوں

ہے بیرنگ بیکیف بیکیف و نہ
نہ کلی نہ جزئی نہ خاص و نہ عام
نہ اسم و نہ وصف و نہ نعت و نشان
مستقبل ہے یاں نہ ماضی نہ حال
حدوث و قدم کا نہ یہاں ہے نشان
نہ وحدت نہ کثرت نہ ذات و صفت
نہ شرقی نہ غربی نہ تحتی نہ فوق
کم و کیف سے مبرّا ہے وصل و بین
نہ عرض و نہ جوہر نہ فصل و اثر
تقدم تاخر بطون و ظہور
نہ چونی نہ چندی نہ پستی بلند
یہاں پر نہ پاسے غنا افتقار
نہ تشبیہ ہے اور نہ تنزیہ ہے
مگر نام کے واسطے نام ہیں
نہ چون نہ ان کا ہے احدیت
بطون البطون غیب فی الغیب ہے
یہ طوفان محض عین کا نور ہے
یہی ذات بیرنگ ہاہوت ہے
یہ بیرنگ ہے اصل ہر رنگ کی
یہی قعر دریا نہ خار ہے
یہی رنگ بیرنگ ہے رنگ ہو

احد ہے یہی ذات حق لم یلد
نہ مطلق مقید نہ رسم و نہ نام
نہ لطف و نہ قہر و زمان و مکان
ازل اور ابد کی نہ اس جا مجال
وجوب و نہ امکان کا یہاں بیان
نہ فاعل نہ عالم نہ معلومیت
جنوبی شمالی کا پایئے نہ ذوق
نہ بہتر نہ پست ہے ہستی اور نہ این
نہ کہہ سکے اسکی کوئی بہرہ ور
برابر ہیں اسکی یہ نسبت ظہور
منزہ منزہ سے ہے ہوشمند
نسب اعتبارات لا اعتبار
ترے واسطے ایک تنبیہ ہے
کہ اس لاتعین ہی سے کام ہیں
وہ شانوں کا مخزن جہول النعت
خفاء المخفا عین لاریب ہے
یہ ہے غیب مطلق بہت دور ہے
جہاں عقل انساں کی مبہوت ہے
رسائی نہ یہاں عقل و فرہنگ کی
یہی قابل ذرّ شہوار ہے
کہ موسیٰ و فرعون ہیں صلح جو

| کیا جو بیاں اک فسانہ ہوا | بڑئے اہل دل تازیانہ ہوا |
|---|---|

# مرتبہ دوم تجلی تعین اول حضرت عالم لاہوت

دوم ہے یہ وحدت تعین کے سات
یہ ہے حضرت ہے اجمال جامع صفات

یہ ہے عقل کل اور ام الکتاب
قلم اور نور حقیقت کا باب

یہ ہے خلق اول یہ پہلا ظہور
یہ ہے عشق اکبر محمد کا نور

حقیقت محمد ہے ذی احتشام
یہ ہی قاب قوسین کا ہے مقام

کہیں برزخ کبری اس شان کو
حقیقت حقائق کی ہے جان تو

یہ ہے در بیضا جمیع احدیت
حقیقت ہے مجہول پر معرفت

کہیں اسکو لاہوت ذی اصطلاح
ہوئی اسکے باعث نجات و فلاح

یہ ہے ذات جامع جمیع الصفات
با جمال اصل ہمہ کائنات

پئے دید خود جب بڑھا اشتیاق
بت آپ معشوق بمثل طاق

تقاضا تعشق کا سوئے جمال
کروں آپ اپنا نظارہ کمال

جو تحسر ہویت ہوا جوش زن
ہوا گوہر نور اک مبرہن

نہایت حسین و نہایت جمیل
ہوا آپ مشتاق رب جلیل

نہایت مقدس جو آیا نظر
محمد رکھا نام با کر و فر

جمال اپنے پر آپ عاشق ہوا
بہانہ محمد کا صادق ہوا

جو دیکھا تو خود سے جدائی کی شان
عجب دلبری دلربائی کی شان

ہو حق کو نہ منظور ہوتا ظہور
ہویدا نہ ہوتا محمد کا نور

یہی رمز ہے سر لولاک میں
سمجھ لے اسے عقل و ادراک میں

اس آئینہ میں ہے خدائی کی شان
یہ ہی شان شان خدائی ہوئی
جو بیرنگ میں رنگ تھے مضمحل
یہ سب شان علمی میں پایا شہود
مگر ہے صرافت اُسی حال پر
جمال و جلال اسکی شانیں ہوئیں
وہ مطلق جو بیرنگ تنزیہہ ہے
احد ہے وہاں یہاں یہ احمد ہوا
یہ آوازوں کا سارے مصدر ہوا
یہ ہی امر کن کا ہے شور و خروش
یہ مخزن ہے اسرار آواز کا
وہ باطن تھا وہاں یہاں یہ ظاہر ہوا
ازل اور ابد اور وجوب و قدم
وجود و شہود اور علم اور نور
حیات و ارادت ہے سمع و بصر
حقائق شیون الٰہی یہاں
شیون الٰہی بھی ہیں مندرج
سب اسماء ذاتی صفاتی کمال
ہوے جمع سب یہاں ہر اک خشک و تر
اسی واسطے بے نیاز ہے وہ ذات
بقاء البقا کا یہ ہی ہے مقام

خدائی کو شان محمد ہیں جان
یہ ہی حق کی جلوہ نمائی ہوئی
وہ یکجا ہوے اسمیں سب مشتعل
صرافت سے نازل ہوا ہے وجود
تنزل سے اُس میں نہ آیا ضرر
تجرد تلبس کیا ہیں ہوئیں
تقید یہاں سیر تشبیہہ ہے
یہیں صوت سرمدی بھی صادر ہوا
یہ وزیر عالم کا مظہر ہوا
ازل اور ابد میں ہوا جوش جوش
یہ معدن ہے ہر نالۂ ساز کا
وہ اول تھا وہاں یہاں یہ آخر ہوا
ہوے اس تعین میں آکر علم
تلبس میں موجود ہیں باظہور
یہ سب ہے علم و قدرت تکلم کا گھر
بطور مجمل جمع ہیں بانشان
صفات کیانی بھی ہیں مندرج
جو مبہم ہیں تا صد جلال و جمال
ہو گٹھلی میں جسطرح مجمل شجر
ہوا ہے یہی منتہی از ہمہ کائنات
یہاں شور شش بحر ہے بس تمام

یہی ہے مقام انتہائے سلوک
وہ جانے جو ہے آشنائے سلوک

یہیں مشک حق آگے پیدا ہوا
یہیں سر مخفی ہویدا ہوا

یہیں پر ولایت کا مالک ہوا
ہم آغوش شاہد سے سالک ہوا

یہیں ہے سرور اور راحت تمام
شطحیات کا بھی یہی ہے مقام

کہے کوئی انی انا اللہ یہاں
انا الحق کسی کی ہو ا بر زباں

کہے کوئی میری بڑی شان ہے
مری شان میں ذات سبحان ہے

کہے کوئی میرے سوا دوسرا
نہیں پیرہن میں خدا ہے خدا

یہ مستی و مدہوشی کے ہیں کلام
طریقت میں جائز شرع میں حرام

یہ محمودہ حیرت کا ہے ماجرا
کہ بن بولے کوئی نہ یاں رہ سکا

یہاں زہد و تقویٰ طہارت نہیں
ہے سر حقیقت شریعت نہیں

اگر ہوش باقی ہو خاموش رہ
جو گمگشتگی ہووے مدہوش رہ

گذر یہاں پہ ہر نیک اور زشت سے
مے عشق پی کاسۂ چشت سے

یہاں جوش زن بحر عرفاں ہوا
یہی رنگ ایماں کا جاناں ہوا

یہ ہی ہے مراد دل دردمند
طلب میں نہ وحدت کی تو زاب چند

یہ ہی ہے مراد شراب طہور
یہ ہے سارے عالم کا نور ظہور

احد بھی وہی اور احمد وہی
وہی ہے وہی ہے وہی ہے وہی

سوا اُسکے کوئی نہیں دوسرا
خدا ہی خدا ہے خدا ہی خدا

## مرتبہ سوم تجلی تعین دوم حضرت عالم جبروت

سوم مرتبہ واحدیت کو جان
وہی منکشف یہاں ہے وحدت کی شان

تجلی ثانی تعین دگر
یہی ظل وحدت سے ظاہر وجود
یہ کثرت کی ہے احدیت بالتمام
یہ حضرت ہوئی ہے وجود مفاض
تجلی اول میں تھا جو پدید
نہ تھا بعض کو بعض سے امتیاز
شیون اعتبارات کل تھی وہاں
جو مجمل ہے مشتاق تفصیل کا
تعشق کو وہاں بیقراری ہوئی
جمال اپنے پر آپ ہوں میں فدا
خدائی کے جلوے کروں آشکار
یکایک ہوا بحر وحدت کو جوش
یہ دریا ہوا جوشزن موج موج
ہوئیں صورتیں علم میں بے شمار
عجب بوالعجب حق کے ہیں سر ورا
حقائق ازل اور ابد کے کھلے
جداگانہ اعیان ساری ہوئے
جو مجمل تھا وہاں یہاں مفصل ہوا
مصور ہوئی یہاں ہمہ ماہیات
تجلی ثانی یہ آئی ہوئی
ہر اک دوسرے سے تفاوت کی سات

ثوابت ہیں اعیان یہاں بے شمر
یہاں مبدء ثانی کا ہے شہود
یہی منشا کثرت کا ہے لا کلام
یہیں بحر وحدت ہوا ہے حیاض
وہ تھی شان مجمل میں پہلے ہی پدید
خدائی کی تھی شان با ساز و ناز
پر اک جا تفاوت نہ تھا درمیاں
تقاضا ہوا شان تنزیل کا
پئے دید اور اضطراری ہوئی
تماشا جداگانہ دیکھوں ذرا
تعشق کیئے دیتا ہے بے قرار
ہوئے موجہ موجہ ہزاروں خروش
کہ اظہار اسما ہے فوج فوج
مستور ہو وحدت مع الانتشار
جمال اپنے کا خود ہے نظارہ باز
کمالات سارے احد کے کھلے
تفاصیل ہستی کے طاری ہوئے
معطل رہا اور نہ مہمل رہا
جداگانہ موجود ہے کائنات
ہوائی و نوری شرابی ہوئی
جدا ایک سے ایک ہے سب کی ذات

جو مجمل تھے حاصل مفصل بھی ہیں
اصول خوارج تحصیل بھی ہیں

اسی واسطے ذات بیغم رہے
نہ پرواے عالم نہ آدم رہے

اسی لوح محفوظ میں کل کا حال
یہ تفصیل ہے مندرج بیقال

یہ ہے بطن مادر بحکم خبر
سعید و شقی یہاں ہوئے بیخطر

یہاں اعتبارات ہیں معتبر
ظہور حقائق کا ہے یہاں گذر

یہی شان ہے شامل دو کمال
وہ ہیں دو کمالات فعل انفعال

جو فعلی و جوبی ہیں اسما صفات
جو ہیں انفعالی وہ ہیں کائنات

شیون وجوبی جدا ایک ایک
صفات کیانی جدا از زشت و نیک

وجود اپنے ذات میں محض خیر
نہ شر کیلئے ہے کوئی ذات غیر

جو نسبت ہوئی ایک کو ایک سے
تو ضد سے اثر شر کے پیدا ہوے

دگرنہ ہر ایک اپنی حد میں ہے خیر
نہ شر کے لئے پائی جاتی ہے سیر

اگرچہ ہے مفہوم سب کا جدا
مگر ما صدق ہے وہی اک خدا

صفت ذات پر حق کے زائد نہیں
صفت بھی وہی عین ہے بالیقیں

تفاصیل اسمائے حسنیٰ کو سن
صفتہائے علیا و کبریٰ کو سن

عدیم السہیم و فقید النظیر
علیمٌ قدیمٌ سمیعٌ بصیر

وہ حیّ ہے اور متکلم خدا
مریدٌ خبیر نہیں دوسرا

وہی حق ہے اللہ و رحمٰن رحیم
وکیلٌ قویٌ متینٌ حکیم

وہ قیوم ذوالجود ہے واحد احد
غنی والیٌ قادرٌ ہے صمد

وہی مانع و ضار و نافع ہوا
وہی ہادی و نور جامع ہوا

وہی محصی و مبدئٌ ہے ممیت
وہی مقتدر رب ہے مقسط مقیت

وہ اول ہے آخر ہے باطن وہی
وہ ظاہر ہے منعم ہے مومن وہی

وہ رزاق و فتاح و قابض بھی ہے
رؤف ہے خالق ہے خافض بھی ہے

وہی مالک الملک ہے ذوالجلال
سلام ہے قدوس صاحب کمال

وہ ستار و وارث ہے مانع کہیں
وہی منتقم مغنی ہے بالیقیں

مقدم مؤخر مہیمن صبور
حمید بدیع ہے باقی غفور

معز مذل ہے رافع عظیم
لطیف شکور ہے معطی حلیم

جلیل حفیظ شہید حسیب
کریم قوی رقیب مجیب

عزیز ہے جبار و قہار ہے
عفو ہے صادق ہے غفار ہے

حکم عدل و بر و ملک رب حق
وہی ذات ہے ذات اک ماصدق

یہ اسمائے حسنیٰ کا تھا کچھ بیاں
ہوئے جس سے دونوں جہاں ہیں عیاں

مگر اور بھی ہیں ثوابت صفات
کہیں ہیں سوالب کے روشن جہات

بہت بے نہایت ہیں نام خدا
ہزاروں کروڑوں ہیں بے انتہا

شمار انکے جز حق نمایاں نہیں
کہ انکے لئے حد و پایاں نہیں

ہوئی خلق ان ناموں سے بیشمار
مظاہر جمالی ہوئے آشکار

رہے بعض در پردہ حق کے حضور
ہوا بعض کا خلق میں کچھ ظہور

ہوئے ہر زباں میں وہ تعلیم ہیں
ہر اک نوع خلقت پہ تقسیم ہیں

ملک جن انس و وحوش و طیور
ہر اک ہے اسی نام سے باحضور

جو مابین ہیں کل زمین و فلک
وہ تسبیح کرتے ہیں بے شبہ و شک

مگر کل وہ انسان کامل میں ہیں
وہ کل بار اسرار حامل میں ہیں

ہر اک شئے کا اک نام رب ہوگیا
مربی ہوا شئے کا نام خدا

وہی ذات حق رب ارباب ہے
سبب وہی بہر اسباب ہے

صفاتوں میں اسکے نہ تعطیل ہے
شیونوں میں اسکے نہ تبدیل ہے

م تفصیل میں ارکان فنا — نیز تنزلات مراتب اصحاب فنا +

مگر سارے اسما صفات کمال — ہیں منسوب سمت جمال و جلال
جمالی سے ایجاد و ابقا ہوا — جلالی سے معدوم و افنا ہوا
مشیت جمالی کی خلق و بقا — تقاضا جلالی کا قہر و فنا
تجدد ہوا یہاں سے امثال میں — تعاقب ہوا یہاں سے اشکال میں
ہر اک آن میں ہے نئی شان میں — نہ اک شان ہے اسکی دو آن میں
ہیں بے انتہا جلوے پایاں نہیں — مکرر تجلی کے شایاں نہیں
یہ ہے بوالعجب کشمکش کا مقام — کہ ہے شان جبروت کا ازدحام
جو سالک کو اس شان کا ہو وصال — تو شدت سے ہوتا ہے مغلوب حال
جو پیتا ہے اس بادہ کو بادہ نوش — بہت اسکو ہوتا ہے جوش و خروش
توارد شیون الٰہی کے طور — ہوئے یہاں پہ جذبات حق زور شور
سنبھالے رکھے یہاں پہ سالک قدم — نہ بالکل ہو مجذوب تا یکقلم
عجب غلبۂ عشق کا ہے مقام — ظہور خوارق ہوئے یہاں تمام
یہی تین حق کے مراتب ہوئے — یہ معبودیت کے مناصب ہوئے
ہر اک کے ہیں احکام و آثار اور — ہر اک کے جداگانہ ہیں حال و طور
تو کر ضبط احکام ہر شان کے — مزے پائے تا حق کے عرفان کے
اگرچہ بلفظ ہیں درجہ ہیں تین — مگر ذات حق ایک ہے بالیقین
نہ وحدت نے کثرت سے پایا ضرر — وہی ذات اسما میں ہے منتشر
بیاں میں جو درجوں کی تقریب ہے — حقیقی زمانی نہ ترتیب ہے
مراتب + مدارج کے ہیں اعتبار — وگرنہ وہی ذات ہے آشکار
سوا اُسکے کوئی نہیں دوسرا — خدا ہی خدا ہے خدا ہی خدا
کیا جو بیاں اک فسانہ ہوا — پئے اہل دل تازیانہ ہوا

## مرتبہ چہارم تجلی تعین سوم حضرت عالم ارواح و ملکوت

یہ ہے جلوہ سوم ارواح کا — مظاہر وہ اسما کا خود ہو گیا
اگرچہ ہوئے خلق کے درجہ تین — مگر ہے وہی نور احمد ﷺ میں
یہی عالم امر و ملکوت ہے — منزل یہاں شان جبروت ہے
یہی عالم علوی و غیب ہے — تعین کیانی یہ لاریب ہے
یہ پہلا تعین خلائق کا ہے — یہی نور معدن حقائق کا ہے
یہی پہلا ہے بھید اللہ کا — یہی امر حق سر ہے آگاہ کا
نہ کنہہ سے اسکے ہے ماہر کوئی — نہ اس سے تشخص ہے باہر کوئی
ہوا جب کو تھا شوق اکان کا — تو جلوہ ہوا شان رحمن کا
جو تفصیلوار اپنا دیکھا جمال — ہوا شعلۂ نور پھر اشتعال
وہ تھے شان علمی میں آئینے سب — زیادہ ہوا اور شوق و طرب
اگرچہ تھی مشہود یہاں ذات حق — مگر غلبۂ عشق تھا پر قلق
تعشق کا پھر یوں تقاضہ ہوا — کہ عاشق ہو معشوق سے کچھ جدا
تھی خارج شیونو نبیہ موقوف سیر — اگرچہ ہو بالاعتبار حکم غیر
صور علمیہ جو کہ عشاق تھیں — شیون کیانی کی مشتاق تھیں
ہوا امر کن مبداء فیض سے — کہ ارواح کا خلعت انکو ملے
وہیں عالم ارواح پیدا ہوا — وہی نور احمد ﷺ ہویدا ہوا
سبے دید خود آپ ظاہر ہوا — وہ اول تھا یہاں آکے آخر ہوا
کیا یہاں یہ الطف تعین قبول — ہوا عین علمی سے خارج نزول
منزہ تعین سے ہے پاک و لطیف — مکدر نہیں اور نہ جرم و کثیف

نہ تاریک ور روشن نہ دور و قریب ۔۔۔ نہ نر ہے نہ مادہ یہ شان عجیب

نہ خارج نہ داخل نہ ہے متصل ۔۔۔ تعلق بدن سے ہے لا منفصل

مجرد ہے ہر مادہ سے یہ نور ۔۔۔ بخود آپ قائم ہے حق کے حضور

یہی شان ہے مخزن اسرار کی ۔۔۔ یہی شان ہے معدن انوار کی

یہ ہے جامع مطلق تقید نہیں ۔۔۔ اسے جان نور محمد مبیں

جو اسما کے ہے یہ مظاہر جمال ۔۔۔ تو بے انتہا مثل اسما ہے حال

پس اصناف ہیں حضرت ارواح کی ۔۔۔ تعلق ہیں بعضوں کو اشباح کے

ہوئی بعض کو ہے فناء الفنا ۔۔۔ خبر ہوش کا نہ حال نہیں کچھ پتا

نہ آدم نہ ابلیس کو جانتے ۔۔۔ نہ جنت نہ دوزخ ہیں پہچانتے

نہ طاعت نہ عصیاں کا ہوش ہے ۔۔۔ مہیمیہ ہے وہ جو مدہوش ہے

وسائط ہوئے بعضے فیضان کے ۔۔۔ طرف عبد کے شان رحمٰن کے

انہیں میں سے ہیں حضرت جبرئیل ۔۔۔ وحی لائے سوئے نبی جلیل

انہیں میں سے وہ روح اعظم ہوئی ۔۔۔ کہ یہ عقل اول مقدم ہوئی

یہ تھا صنف کروبیوں کا بیاں ۔۔۔ یہ اقدس ہے روحانیوں کا بیاں

ہوا بعض کا انمیں سے یہ سمات ۔۔۔ علاقہ ہے علوی و سفلی کے سات

جو ایسے ہیں ملکوت اسفل کہیں ۔۔۔ نگہبان اشیا خصائل کہیں

یہی رب ہے شے کا کہ ہووے جسیم ۔۔۔ مخاطب بنے اور ہووے کلیم

یہ ملکوت کہہ جسم ہو گاہ روح ۔۔۔ عجب اس تعین نے پایا فتوح

عجب دلکشا ہے یہ ایک ہیچ مقام ۔۔۔ کبھی جسم ہو جان جاں جسم تام

ہوا صنف جبروت کا یہ بیاں ۔۔۔ کروں صنف ناسوت کو اب عیاں

بنے ہیں قوی اور معانی کہیں ۔۔۔ ہوا نفس ناطق عیانی کہیں

کہیں روح حیوانی نباتی ہوئی
کہیں روح ناری جمادی ہوئی

ہوئے ناری سے جن و شیطاں ہیں
مسلط کیئے پہر انسان ہیں

رہے بعض زرع و ذوائن کے ہات
مخاطب ہیں بعضے شرائع کے سات

ہوئے بعض ایمان سے بہرہ ور
رہے بعض کافر ہیں اہل سقر

کل ارواح کے بھی ہوئے ہیں دو حال
کو ہے جمالی کہیں ہے جلال

ہے روح جمالی کا جنت مقر
جلالی سے ہے مقہور و اہل سقر

بہشت اور دوزخ جو ہیں کمال
تظاہر ہیں پہر جمال و جلال

اُسی شان سے ہیں لطف و غضب
اُسی نور کے ہیں طرب اور تعب

ہر اک روح کے ہی لیئے اک مقام
معاد سے ہے وہی مبداء تمام

ہوا نور ایماں سے جو روشنک
مقام اُسکی جان کا ہے پہلا فلک

عبادت میں جس شخص نے جان دی
تو جان اُسکی چرخ دوم پر گئی

تعبد میں جو شخص زاہد ہوا
فلک تیسرا اُسکا معراج تھا

چکھی چاشنی جسنے عرفان کی
تو جان اُسکی چوتھے فلک پر گئی

ولایت کے درجہ کا جو ہے رسا
تو ہے پانچویں چرخ تک ارتقا

نبوت کو پہونچا جو اہل فتوح
چھٹے چرخ تک اُسکی جاتی ہے روح

اُلو العزمی پہ جسنے رکھا قدم
تو ہفتم فلک پر ہے اسکا علم

ہوئی جسپر ہے نہایت تمام
ہوا عرش اعظم ہے اُنکا مقام

یہ سنت ہے اسمیں نہ جور و قصور
جوار الٰہی میں غایت سرور

خلافت ہوئی ختم اس شان ہیں
کمال احد آئی انسان میں

جو ایمان لایا خراب ہوگیا
وہ تحت فلک اضطراب ہوگیا

مہابط معارج ہیں خلقی تمام
نہ کبھی نہ تبدیل کو اسمیں کام

نزول انکا حق سے ہر اک اسم ہے — عروج انبیا کا مع جسم ہے
سب ارواح بعد انعدام بدن — نہیں منعدم ہوتی ہے بعد تن
کوئی کہتا ہے محض ہیں سرمدی — کہے کوئی ازلی و ابدی ہوئی
یہ جملہ عبارت ہیں یعنی وہ ہے — یہ جملہ ہیں اسما مسمی وہ ہے
وہ معشوق خود یہانتک یوں ہو گیا — کہ رو رو کے عاشق کا خوں ہو گیا
جدائی میں آکے ہوا دردناک — تڑپتا ہے اور سینہ ہے چاک چاک
وہ معشوق تھا یہانتک عاشق ہوا — تعشق میں وہ اپنے صادق ہوا
وہی ہے یہ نور محمد ظہور — ہوا پھیل کر منتشر دور دور
جو سالک پہ ہو منکشف یہ مقام — سرور اور راحت کا ہوا اثردہام
ہو کشف و کرامات بے انتہا — تحیر میں اُسکو ملے مدعا
کثافت کی سب دور آفات ہو — کہ روحانیوں سے ملاقات ہو
عجب روح کی دیکھیں نیرنگیاں — وہ آپ ہی ہوا آپ جلوہ کناں
سوا اُسکے کوئی نہیں دوسرا — خدا ہی خدا ہے خدا ہی خدا
کیا جو بیاں اک فسانہ ہوا — سے پئے اہل دل تازیانہ ہوا

## مرتبہ پنجم تجلی تعین چہارم حضرت عالم برزخ و مثال

یہی درجہ پنجمیں ہے مثال — یہ عالم ہے برزخ کا بے قیل و قال
اس عالم کو کہتے ہیں فلک الحیات — یہی عالم ہے متصل بے جہات
کیا ثانی تعین ہوا دوسرا — مکان و زمان کا نہ یہاں ہے پتا
لطافت جو تھی شان ارواح میں — نہ پایا تھا کچھ ذوق اشباح میں

بطون و خفا سے وہ خالی نہ تھا ۔ تجرد تھا رنگ مثالی نہ تھا
یہ جو تھی تجلی ہوئی جوش زن ۔ کہ عریانی کو چاہیئے پیرہن
جو یکتائی میں اپنے خود طاق تھا ۔ وہ عالم تمثل کا مشتاق تھا
کہ اس شان میں اپنا دیکھے جمال ۔ اُتر آئی شان جمال و جلال
مشیت ہوئی عشق کی ناگہاں ۔ کیانی صور میں ہو جلوہ عیاں
کیا امر کن آپ ظاہر ہوا ۔ ہر اک رنگ سے آپ باہر ہوا
جو ارواح تھی پر لطافت کمال ۔ کیا سب نے در بر لباس مثال
یہ اشکال و امثال پیدا ہوئے ۔ وہ ہی رنگ احمد ہویدا ہوئے
حقیقت صور سارے عالم کی یہاں ۔ محقق مکون ہیں سب بیگماں
وہی نور ساری و طاری ہوا ۔ نیا حکم ہر جا پہ جاری ہوا
ہر اک جا پہ اُسکا نیا طور ہے ۔ ہر اک جا پہ حکم و اثر اور ہے
ہر اک شان میں آئے احکام اور ۔ اُسی نور واحد کے ہیں سارے طور
ہو حضرت مثالی نے پایا ظہور ۔ کہ ممتاز ہو آپ سے آپ نور
ہوئی یہ بھی مطلق مقید دو قسم ۔ عجب ہیں ظہور جدائی کے اسم
خیال مقید ہوا متصل ۔ ہے مطلق خیال عجب منفصل
مقید جو ہے خواب و تخئیل ہے ۔ قوائے دماغی میں تنزیل ہے
مجرد ہوا خود بخود مستقل ۔ ہر اک شائبہ سے ہوا منفصل
یہ عالم عجب جو بسر نور ہے ۔ کہ حسی اشارہ سے بھی دور ہے
تبعض تجزی نہیں انقسام ۔ نہ خرق اسمیں ممکن نہ کچھ التیام
نہ علت نہ صحت نہ پست و بلند ۔ نہ عقلی نہ حسی نہ وہ مستمند
نہ کھانا نہ پینا نہ سونا ہوا ۔ نہ بیدار و رنج و نہ رونا ہوا

نہ ٹوٹیں نہ پھوٹیں نہ بول و براز — نہ موت اُنکو لاحق ہوئی حیلہ ساز

یہ برزخ ہے ارواح و اجسام کا — کہ مابین دونوں کے واقع ہوا

جو ارواح تھی ساری از حد لطیف — مکدر تھے اجسام بیحد کثیف

جو دونوں میں نسبت نہ پائی گئی — تو برزخ مثالی دکھائی گئی

یہی ہے وہ مشہد کہ اک شخص ہو — کہ بیحد ہوں اسکے صور ہو بہو

لطیفہ کبھی ہے کثیفہ کبھی — انیسہ کبھی ہے مہیبہ کبھی

عظیمہ کبھی ہے حقیرہ کبھی — وحیدہ کبھی ہے کثیرہ کبھی

یہی ہے عجب حضرت صاف و پاک — صور کا مرایا میں ہے انفکاک

یہی عالم ہے عالم بوالعجب — متشخص ہیں اخلاق و اعمال سب

تزوج تجسد یہاں ہو گیا — جسد روح لابد یہاں ہو گیا

یہیں پر ہوئی اہل کو طیر و سیر — یہی بتکدہ ہے خوارق کا دیر

ظہور ایک کا ایک پر یہاں ہوا — اُسی آن میں دوسرے پر خفا

نبی نے جو یہاں دیکھا یے قبل تھے — کہ دحیہ کی صورت میں جبریل تھے

دیکھے فقیر انبیا اولیا — تو رویت ہوا اس شان میں برملا

جو اہل طلب یہاں نہ رکھے قدم — تجاذب سے مدہوش ہو منتظم

کھلے قلب پر اثر دہام مثال — تو سالک کو ہو سخت شورش کمال

نزلت سے اقدام کے جذب سے — ہے ذوق عجب چاشنی جذب سے

یہ نور محمد ہی کے ڈھنگ ہیں — نیا روپ ہے اور نئے رنگ ہیں

کہا روحی نے از رہ آگہی — وہی ہے نہ ہی ہے وہی ہے وہی

سوا اُسکے کوئی نہیں دوسرا — خدا ہی خدا ہے خدا ہی خدا

کیا جو بیاں اک فسانہ ہوا — پئے اہل دل تازیانہ ہوا

## مرتبہ ششم تجلی تعین تجسم حضرت عالم ناسوت

جو درجہ ششم یہ اشارت کا ہے — یہی عالم حس و شہادت کا ہے
تعین کیانی کا ہے تیسرا — ہے اجسام علوی و سفلی کی جا
بطون و خفا میں جو پایا مثال — تنزل کا خواہاں ہوا پھر جمال
کمال تعشق نے چھوڑا نہ ذیل — سوئے ذوق مظہر ہوا اور میل
مذاق شہادت بھی پائیے یہاں — کمال احد بھی دکھایے یہاں
صور جو مثالی سے موصوف تھیں — وہ حس و شہادت پہ موقوف تھیں
مشیت ہوئی پھر ہر نور حضور — کہ اجسام میں پائے اکمل ظہور
متمثل صور سارے محسوس ہوں — نہ ذوق شہادت سے مایوس ہوں
کیا امر کن آپ پیدا ہوا — وہی نور احمد ہویدا ہوا
اشارات حسی کے قابل ہوا — اعالی کے درجوں کو شامل ہوا
تخیل سوئے حس جو شیدا ہوئے — کل اجرام اجسام پیدا ہوئے
تجلے طبائع عناصر ہوئی — وہی شان اپنی مظاہر ہوئی
طبائع سے عرش اور کرسی بنے — اور افلاک سبعہ بھی پیدا ہوئے
جو مابین کچھ انکے واقع ہوا — وہ جملہ ظہور طبائع ہوا
ثوابت کواکب ہیں سیارے بھی — قمر شمس ہیں اور کل تارے بھی
طبائع بسیطہ جو لائی گئی — نہ کون و فساد انمیں پائی گئی
یہ جملہ کواکب کل افلاک ہیں — یہی عرش و کرسی ہیں اور پاک ہیں
وہی نور ہے نور ہر شان میں — قدم گو رکھا شان امکان میں
عناصر سے اول کرہ نار کا — دوم کرۂ باد پیدا کیا

سوم ہے کرہ آب کا بالضرور | چہارم کرہ خاک کا ہے ظہور
عناصر کو لاحق ہے کون و فساد | یہ آتش ہے اور آب ہے خاک و باد
فلک جو بنے ہیں طبق عن طبق | زمیں کے بھی ہیں سات طبقات حق
جو باہم یہ چاروں عناصر ہوئے | نتائج وہیں انکے ظاہر ہوئے
کوئی معدنی ہے نباتی کوئی | اور انسے بنے یہ حیواناتی کوئی
ہوئے معدنی کے بھی اصناف چند | جمادات مجبور ہیں بے گزند
فلزات نو قسم پیدا ہوئے | کوئی رنگ جوہر ہو پیدا ہوئے
یہ کل ارضی ہیں اور جملہ پہاڑ | اسی نور حق کی ہوئی اوٹ آڑ
نہ اندازہ کا انکے پایاں نہ کچھ | بجز حق کسی پر نمایاں ہے یہ کچھ
نباتی میں ہے محض نشو و نما | اور اقسام اسکے ہیں بے انتہا
زروع و حروث اور اشجار ہیں | بجز حق کسی کو نہ احصار ہیں
بس حیوان حساس ہے ذی نمو | تحرک ارادی ہوئی اسکی خو
اور انواع اسکے ہیں بے انتہا | سوا حق کے کوئی نہیں جانتا
مکرم یہاں نوع آدم ہوئی | محیط کمالات اعظم ہوئی
جو مائی ہیں جو مش و تلاطم ہوئے | تو انہار اور ہفت قلزم ہوئے
نہ مقدار کا انکے اندازہ داں | ہوا ہے کوئی جز حق مستعاں
ہوائی نے کیں جبکہ رعنائیاں | سموم و صبا کی خود آرائیاں
نسیم ہے کبھی گاہ صرصر ہوئی | بگولوں کی مانند ابتر ہوئی
یہ ناری سے ساری حرارے ہوئے | تجلی برق و شرارے ہوئے
ہوا اسکو جب باہمی اختلاط | تو ابر اور گرج نے بچھایا بساط
تو قصہ یہ اجسام کا ہے ظہور | کرہ جو فلک میں بھی روشن ہو نور

مظاہر یہ اسما کے ہیں بے شمار
جو پیدا ہیں عالم اٹھارہ ہزار

ہر اک کے تو آقام کو یاد رکھ
ہر اک کے تو احکام کو یاد رکھ

وہی ہستی سادہ ہے جلوہ گر
وہی نور احمد ہوا منتشر

مظاہر مجالی ہیں مرآت ہیں
اسی نور کے سارے جلوات ہیں

جو سالک کو ہووے رسائی یہاں
تو کشف کیانی ہو جلوہ کناں

وہ ذوق محبت سے پر شور ہو
تجاذب کا دل پہ بہت زور ہو

رہیں قلب پر شورشیں سخت سخت
جگر ٹکڑے ٹکڑے ہو دل لخت لخت

مخبط حواس اور ہووے بے شعور
رہے صحبت خلق سے دور دور

جدائی کے نعرے ہوں مستانہ وار
رہے گریہ و شور سے بیقرار

جو کچھ عاشقی کا اسے ہوش ہو
تو دنیا و عقبیٰ فراموش ہو

وہی آپ عاشق ہے معشوق آپ
وہی آپ صادق ہے مصدوق آپ

وہی آپ ہر رنگ سے ہے رنگ میں
وہی ہے ہر اک جا نئے ڈھنگ میں

سوا اسکے کوئی نہیں دوسرا
خدا ہی خدا ہے خدا ہی خدا

کیا جو بیاں اک فسانہ ہوا
پئے اہل دل تازیانہ ہوا

## مرتبہ ہفتم تجلی تعین ششم حضرت عالم انسان

یہ ہے ہفتمیں درجہ انسان کا
نمونہ بنا شکل رحمان کا

ہوا صنف حیواں سے اشرف شریف
ہوا منتخب سب سے بڑھکر لطیف

جو اول اتم اور اجمل ہوا
دوم اس سے اک مفصل ہوا

سوم دوسرے سے ہے تفصیل وار
چہارم سوم سے ہے با افتخار

سے ہے پنجم چہارم سے جسم غفیر
اعالی اتم اور اجمل ہوئے
ہر اک کو یہ پہلے سے نسبت ہوئی
اسی واسطے رنگ ہیں طے بہ طے
سب آئینوں میں جبکہ دیکھا جمال
کہ سیر مقامات طے ہو چکی
ہوا جوش پھر عشق کو ناگہاں
شیون و تجلی و کونی بہم
تحمل کے لئے بہر تحمیل
امانت نہ کی جب کسی نے قبول
یہ قابل ہوا سارے انوار کا
ہوئی اس میں کل قابلیت تمام
تماشا عشق کو یہاں آگیا
کیا اسکو آپنا پیدا ہوا
یہ ہے صورت حق تجلی کی شکل
یہی ہے جمیل اور اسم الجمال
نہ اس شکل میں کوئی دوزخ کو جائے
دیا اسکو دل اور پیدا ہوئی
گئے قلب سے کو یہ [illegible] طور
ہوا صدر اس [illegible]
دو قسم قلب مومن سے ہے ایمان کا

ششم پانچویں سے ہے اظہر کثیر
اسافل ہیں اکثر منفصل ہوئے
بہ تدریج ظاہر یہ کثرت ہوئی
سمائی ہر اک شے ہر اک شے میں ہے
منفصل جداگانہ ہے قیل و قال
تجلی عیاں پے بہ پے ہو چکی
اک آئینہ میں دیکھے جملہ عیاں
ہو سارے کمالوں کا مظہر اتم
یہ بار امانت کیا پیش کل
تو آدم کو پایا ظلوم و جہول
یہ حامل ہوا بار اسرار کا
ہوا عشق و عالم کا یہاں اختتام
اسی نور احمد نے جلوہ کیا
اسے حق نے کی اپنی صورت عطا
یہی شان وحدت ہوئی محض عقل
کہ غالب نہ اس پہ ہوا ہے جلال
جو چاہے مستنبط کو صورت میں پائے
یہی آئینہ قاتل کی بسمل ہوئی
ہر اک پہ تجلی ہوئی اور اور
ہوا عشق سے اس کا اسمیں حلول
یہ ہے جائے نور عقل و ذکا

سوم روح ہی نام اشغاف ہے ۔۔۔ یہ عشق مجازی کا رہ صاف ہے
بہ چہارم ہے سر نام اُسکا فواد ۔۔۔ ہر اک شان کا یہاں نیہ ہے ازدیاد
ہے رویت یہاں بہر حق بالکمال ۔۔۔ مشاہد ہوئے یہاں جمال و جلال
ہے پنجم خفی راحت القلب نام ۔۔۔ یہ عشق حقیقی کا آیا مقام
ششم ہے یہ اخفی سویدا ہوا ۔۔۔ یہاں سارا عالم ہویدا ہوا
معارف یقینی و عینی تمام ۔۔۔ اور علم لدنی کا ہے یہ مقام
انا ہفتمیں بہجت القلب ہے ۔۔۔ بکھیڑا تعین کا یہاں سب ہے
یہاں رنگ کھلتا ہے بیرنگ کا ۔۔۔ مٹا رنگ سارا ہے نیرنگ کا
ہر اک طور پر اک تجلی ہوئی ۔۔۔ کہ سالک کو جس سے تسلی ہوئی
جو طے ہوں یہ اطوار ترتیب وار ۔۔۔ کھلے ہر تجلی بہی تفصیل وار
اسی واسطے عارف نفس خویش ۔۔۔ ہوا عارف حق وہی سینہ ریش
سلوک اسکو کہتے ہیں اہل خبر ۔۔۔ وہ جانے جو ہے عشق سے بہرہ ور
یہی شان ہے جملہ انسان کی ۔۔۔ مگر ہے اخص شان رحمان کی
ہے انمیں سے ممتاز اک فرد خاص ۔۔۔ کہ مبدء ہے جسکو ہوا اختصاص
ہوئے متفق اسمیں اہل ملل ۔۔۔ کہ قلب محمد ہے حق کا محل
جمع و تفرقہ اسمیں آئے بہم ۔۔۔ یہی احدیت کا ہے مظہر اتم
احد جو محیط اسافل ہوا ۔۔۔ یہ احمد اعالی کو شامل ہوا
اعالی میں مدرک جو مجمل ہوئے ۔۔۔ وہ سب اسمیں مدرک مفصل ہوئے
کمالات اعلے و اسفل کے سب ۔۔۔ اس آئینہ میں سارے ہیں منتصب
یہی بہر حق صاف آئینہ ہے ۔۔۔ نہ آئینہ بلکہ خدا بینا ہے
بسند مسوی ہے اسکا امکانمیں ۔۔۔ ہے واجب کا سر روح انسان میں

ہے باطن میں حق اور ظاہر میں عبد ۔ ہے اول میں حق اور آخر میں عبد
نہ مابین میں واسطہ ہے کوئی ۔ وہی حق ہے اور عبد بھی ہے وہی
یہی امر ہے سر لولاک میں ۔ سمجھ لے اسے فہم و ادراک میں
بنا عرش حق قلب مومن ہے کا ۔ تقاضہ یہی سر باطن کا ہے
وہ آپ ہی خلائق کے شایاں ہوا ۔ جو نور محمد نمایاں ہوا
بلا یک ہے افضل ہے فخر رسل ۔ یہی نور ہے مبدء جزو و کل
کریم السجایا جمیل الشیم ۔ نبی البرایا شفیع الامم
شفیع مطاع نبی کریم ۔ قسیم جسیم نسیم وسیم
لکھوں نعت میں اک مسدس بھلا ۔ ہو معنی شعر نظامی عیاں
یہ تضمین ہے از پے شان پاک ۔ و قلبی لدیکم و روحی فداک

## مسدس در نعت بر شعر نظامی علیہ الرحمۃ

ترے وصف میں آشنہ ہاشمی ۔ کہوں کچھ تو ہوتی ہے پردہ دری
سر باریت نظر جب پڑی ۔ یقیں فی الحقیقت مجھے ہے یہی

میانجی نہ شاہ آزادہ
فرستندہ نے فرستادہ

جو فرمان ہے لی مع اللہ ترا ۔ معیت کا یکتا نے دیکھا دیا
یہ توحید کا رنگ ہے چھا گیا ۔ کہ دل نے سر صدق ہے یہ کہا

میانجی نہ شاہ آزادہ
فرستندہ نے فرستادہ

جو فرمائے تو خود تو میں کیا کہوں ۔ انا احمد عین بلا میم ہوں

تری شان بیچون ہے اور بیچگوں
کہوں گر نہ حیرت میں پھر کیا کروں
میاں جی نہ شاہ آزادہ
فرستندہ نے فرستادہ

ہوئی مجھ پہ یہ رمز نحن عیاں
یقیں عین ہے غیر کا ہے گماں
تو اول ہے آخر ہے ظاہر نہاں
پڑھوں شوق میں پھر نہ کیوں جانجاں
میاں جی نہ شاہ آزادہ
فرستندہ نے فرستادہ

جو قرب نوافل میں ہے کچھ شعور
تری ہے بشان تمثل ظہور
مثنی نطق و سمع و بصر میں ضرور
دلا پڑھ ہو غرقاب دریائے نور
میاں جی نہ شاہ آزادہ
فرستندہ نے فرستادہ

فرائض کا معنی یہ دیکھا ادق
تشابہ کا یہاں پر جو الٹا ورق
زباں عبد کی اور گویا ہے حق
تو حد سے چلا یا میں سینہ شق
میاں جی نہ شاہ آزادہ
فرستندہ نے فرستادہ

جو ہے سر بیعت میں رشد و پاک
یہاں جیب ادراک ہے چاک چاک
ید اللہ جز اسکی نہ روحی فداک
کہو عشق میں روحی دردناک
میاں جی نہ شاہ آزادہ
فرستندہ نے فرستادہ

تو ہی خود بخود آپ ظاہر ہوا
دیا گیسوؤں کو جو رخ سے اٹھا
تو ہی یار پردہ سے باہر ہوا
تو اک شور عالم میں برپا کیا

تماشا بنا خود تماشائی خود
جو مشتاق مطلق مقید کا تھا
کہیں شکل آدمؑ مکرم بنا
کہیں شکل موسیٰؑ و عیسیٰؑ ہوا
کہیں شکل یعقوب ہے اسرائیلؑ
کہیں ہے محمدؐ کہیں ہے علیؓ
کہیں عبد واحدؒ کہیں ہے فضیلؒ
کہیں ہے حذیفہؒ کہیں ہے امینؒ
کہیں ہے بو احمدؒ محمدؒ کہیں
کہیں قطبؒ دیں گاہ حاجی شریفؒ
کہیں خواجۂ ما معین الحسنؒ
کہیں صورت شیخ بابا فرید
کہیں ہے نصیرؒ اور کہیں ہے کمال
کہیں پہ تھے محمودؒ کا ہے جمال
کہیں ہے محمدؒ وہ یحییٰ کہیں
کہیں ہے نظامؒ اور کہیں فخر دینؒ
کہیں سکیں گاہے سکندر علیؒ
کہیں صورت روحی دردناک
کہیں حسن لیلیٰ ہویدا ہوا
کہیں سوز پروانہ گہ نور شمع
کہیں نعرہ و شور بلبل ہوا

جمال اپنے کی دیکھی رعنائی خود
گرفتار ہو کر ہے جلوہ نما
وہی راز کا اپنے محرم بنا
کہیں شکل ایوبؑ و یحییٰؑ ہوا
کہیں شکل یوسفؑ حسین و جمیل
کہیں ہے حسنؒ بصری متجلی
کہیں براہیمؒ ادہم کا ذیل
ہے ممشادؒ دو اسحاقؒ شامی کہیں
کہیں ہے ابو یوسفؒ نصر دین
کہیں خواجہ عثمانؒ اقدس لطیف
کہیں قطب دیںؒ نور رجال نورتن
کہیں شان محبوبؒ ہے بہر دید
کہیں ہے سراجؒ اور کہیں علمؒ حال
حسنؒ ہے محمدؒ کہیں باکمال
کہیں ہے کلیم اللہؒ دہلی مکیں
کہیں پر نیاز احمدؒ آیا مبیں
کہیں ہے محمد علیؒ متجلی
تعشق سے سینہ کیا چاک چاک
کہیں صورت قیس شیدا ہوا
کہیں تفرقہ ہے کہیں شکل جمع
کہیں رنگ و بو نکہت گل ہوا

کہیں شکل پیر مغاں ہو گیا — کہیں پر وہ رندوں کی جاں ہو گیا

کہیں پر ہے زاہد وہ زیب حرم — کہیں دیر میں ہے برہمن دھرم

کہیں شکل مطرب ہوا دلنواز — کہیں شکل صوفی ہے سوز و گداز

کہیں چوب ہے اور کہیں تار ہے — کہیں صوت میں دلکش اسرار ہے

کہیں خرقۂ فقر در بر ہوا — کہیں پر شریعت کا افسر ہوا

کہیں مفتی شرع سرکار ہے — کہیں ہے انا الحق کہیں دار ہے

کہیں مست بیخود کہیں عقل ہوش — کہیں خم کہیں ہے مے کہیں میفروش

کہیں ذوق وصلت سے مسرور ہے — کہیں وصل جاناں سے مہجور ہے

کہیں خال و خط چہرۂ دلربا — کہیں کاکل مشکیں زلف دوتا

کہیں آفت جان شور و فتن — کہیں غمزہ و عشوۂ دل شکن

کہیں پر ہے برق تبسم مثال — کہیں خرمن سینہ ہے پائمال

کہیں تیغ ابرو کہیں چشم تیز — کہیں ہے جگر اور دل ریز ریز

کہیں غارت ہوش تیر نظر — کہیں نیمجاں ہے وہ سینہ سپر

کہیں نالہ گہہ خندۂ دلکشا — کہیں درد ہے اور کہیں ہے دوا

کہیں شاہ ہے اور کہیں ہے گدا — کہیں پر ہے بندہ کہیں پر خدا

کہیں پر وہ شان خدائی ہوئی — کہیں خلق میں مصطفائی ہوئی

اسی نور کی ساری تکرار ہے — اسی نور کی شان اظہار ہے

یہ جملہ عبارت ہے معنی وہ ہے — یہ جملہ ہیں اسما مسمیٰ وہ ہے

کہوں پھر نہ کیوں از رہِ آگہی — وہی ہے وہی ہے وہی ہے وہی

سوا اسکے کوئی نہیں دوسرا — خدا ہی خدا ہے خدا ہی خدا

کیا جو بیاں اک فسانہ ہوا — پئے اہل دل تازیانہ ہوا

## خاتمہ تنبیہ

جو عرفاں کا ہے تجھکو شوق و طرب ‌ ‌ ‌ تو کر پہلے مرشد کو اپنے طلب

سمجھ اُس سے پھر مثنوی کو تمام ‌ ‌ ‌ کہ توحید میں جانے رمز کلام

جو فرمائے وہ تو ریاضت پکڑ ‌ ‌ ‌ سمجھکر نہ پھر راستہ میں تو اڑ

لباس شریعت نہ متروک ہو ‌ ‌ ‌ بدوں اسکے مہدی نہ مسلوک ہو

جو ہے تارک شرع زندیق ہے ‌ ‌ ‌ طلب میں نہ اپنے وہ صدیق ہے

رہے متبع شرع احمد میں ‌ ‌ ‌ نہ ملحد نہ مردود ہووے لعین

خلاف پیمبر کسے رہ گزید ‌ ‌ ‌ کہ ہرگز بہ منزل نخواہد رسید

حضوری حق اسمیں ہے بالضرور ‌ ‌ ‌ ہے مہدی و ہادی محمد کا نور

جو سمجھا ہے توحید خاموش ہو ‌ ‌ ‌ نہ حکم اُسکا کوئی فراموش ہو

محبت ریاضت سے مطلب کو پائے ‌ ‌ ‌ طریقت کے حق کو ادا کر دکھائے

پگلتا رہے عشق میں مثل شمع ‌ ‌ ‌ زباں پر رہے فرق باطن میں جمع

یہی سب سے بہتر ہے مشرب عبد ‌ ‌ ‌ یہی پیارا مسلک ہے مذہب رب

کرے اپنے اخلاق سارے درست ‌ ‌ ‌ رہے کسب میں اپنے چالاک و چست

رہے نفس پر اپنے غالب مدام ‌ ‌ ‌ بچے اس سے جو ہے شرع میں حرام

خصائل رذائل جو ہیں مہلکات ‌ ‌ ‌ رہے دور دور اُنسے تا ہو نجات

وہ بدخوئی شہوات فرج و شکم ‌ ‌ ‌ حسد خشم اور بدزباں بدکلم

یہ سب ہے حب دنیا ریا و نفاق ‌ ‌ ‌ یہ ہے جاہ و حشمت کا ہو اشتیاق

ہوئے ہیں عجب کبر اور حب مال ‌ ‌ ‌ غرور اور غفلت ہوئے بدخصال

خصائل حمیدہ کرے اختیار ‌ ‌ ‌ یہ توبہ ہے اور صبر و شکر استکار

یہ خوف و رجا زہد سے ہے اور فقر
نیت صدق و اخلاص سے ہے با فخر

تجا سب تراقب تفکر کو جان
توکل کو توحید کو دل سے مان

تعشق محبت سے ہے اور ذوق شوق
رہے موت کا ذکر بائین ذوق

تفاصیل اخلاق جا ہے اگر
نظر کیمیائے سعادت پہ کر

انہیں سے ہوا کشتہ نفس لعین
یہ اخلاق حاصل تو کر بہر دین

جو ہو حسب تحریر تیرا سلوک
تو جائے رہیں سارے شبہ و شکوک

عقائد ہوئے جبکہ تیرے درست
طریقت میں آیا تو چالاک و چست

سمجھ کر تو ست گر سے خاموش رہ
شراب محبت سے مدہوش رہ

قدم باید اندر طریقت نہ دم
کہ اصلے ندارد دم بےقدم

غنیمت تو مرشد کی صحبت کو جان
دل و جاں سے فرمان کو اسکے مان

کہ ہو جذب اصلاح باطن ترا
کھلے قلب پر جس سے سر خدا

تلاوت رکھے بہر حفظ قلوب
ہو جبروت کی پاسبانی بھی خوب

بد و حرف مشکل جو ہو یک سخن
وہ از دانہ جو ہو ہمسر ہو مہر من

کمال عبادت خفیات ہو
رہے استقامت جو اوقات ہو

ہو جبروت روحانی کی سیر بھی
ہو لاہوت رحمانی کی طیر بھی

جو ہو قرب حضرت کا بھی ظہور
تو ہو اتصال مع اللہ ضرور

اطاعت ہو باطن کی شام و سحر
اشارت بشارت سے ہو بہرہ ور

جو تعلیم و تلقین کی ہو کشش
ہو سالک رکھے جذب کی پرورش

رہے پاسبانی ز لفین میں
نظر کو رکھے قاب قوسین میں

جو خلوت خموشی سے ہو متصف
حقائق کے اسرار ہوں منکشف

جو ربط مجازی میں پائے شعور
تو ربط حقیقی بھی ہووے ضرور

کھلے دل پہ جب رنگ ہستی عشق — تو بیخود کرے محو و مستی عشق
جو ہو جذب حق کی عنایت تجھے — تو ظاہر ہو کشف و کرامت تجھے
جو انسان ناقص ہے کامل تو بن — کہ راہ حقیقت ہو سب مبرہن
طہارت سے باطن کے دیکھے نہ غیر — کھلے قلب پہ عالم طیر و سیر
کلاہ محبت رہے زیب سر — خلافت کے جامہ سے ہو بہرہ ور
فنا و بقا ہووے عند الوصال — کہ مقصود و مطلوب ہے یہ کمال
خصائل حمیدہ کا ہووے ظہور — یہ مظہر ہیں شان جمالی کے نور
تو بیچ سالک غیر مجذوب سے — نہ ہو مختصر ہمت اسلوب سے
عبارت عبارات سے درگذر — کلمات دعوات سے درگذر
جو غفلت میں ہو معصیت کو کمال — تو حق سے رہے تو بعید الوصال
نہ کر تو رسومی عادات کو — نہ اعمال کر تو فضولات کو
عمل میں نہ شہرت ہو ناموس کے — نہ جذبہ میں غفلت ہو ناقوس کے
تو بیچ خطرۂ نفس و شیطان سے — کہ ہو خطرۂ ملکی رحمان سے
خصائل رذائل کا ہے یہ ظہور — کہ شان جلالی سے پایا فتور
اگرچہ نہیں یہاں کسی کو مجال — اسی کی ہیں شانیں جلال و جمال
ولیکن جمالی میں ہے لطف و مہر — غضب ہے جلالی میں اور زجر و قہر
جمالی میں قرب اور حضوری ہوئی — جلالی میں بعد اور دوری ہوئی
جمالی میں رحمت ہوئی سربسر — جلالی ہوئی قہر و لعنت کا گھر
جمالی میں رشد و ہدایت ہوئی — جلالی میں کفر و ضلالت ہوئی
ضلالت ہدایت اسی کے ہی ہات — وہ ہے ذات واحد یہ اسکی صفات
صفت بھی وہی ذات بھی ہے وہی — وہی ہے وہی ہے وہی ہے وہی

سوا اُسکے کوئی نہیں دوسرا
خدا ہی خدا ہے خدا ہی خدا

کیا جو بیاں اک فنا نہ ہوا
لیے اہل دل تازیانہ ہوا

یہ تعلیم روحی ہوئی یہاں تمام
علیہ الصلوٰۃ علیہ السلام

یہ دسویں ہے تاریخ ثانی ربیع
مرصع ہوا جس میں نقش بدیع

سن ہجری تیرہ سو سات ہیں
جو اس میں ہے ہو صرف اوقات ہیں

۱۳۰۷ھ

ہر کہ خواند دعا طمع دارم
زانکہ من بندۂ گنہگارم

یا فتاح

بسم اللہ الرحمن الرحیم

هٰذِهِ الشَّجَرَةُ فِي سِلْسِلَةِ الْچِشْتِيَّةِ أَصْلُهَا ثَابِتٌ وَفَرْعُهَا فِي السَّمَاءِ ۝

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ وَالْعَاقِبَةُ لِلْمُتَّقِيْنَ ۝ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ ۝

اے مالک کون و مکاں مدد دے اے صاحب عرش بریں مدد دے

اے خالقِ جان جہاں مدد دے اے راحتِ قلبِ حزیں مدد دے
تو محمدِ عربی ختمِ رسل تیری ذاتِ مقدس باعثِ کل
تو برا اے احمد ہادی سبل اے سیدِ و سرورِ دیں مدد دے
تم رکنِ حقیقت کے ہو علی تم واقفِ سرِ خفی و جلی
خاصانِ نبی سلطانِ ولی اے اکملِ دینِ متین مدد دے
تم سے یہ طلب ہے حضرتِ من مجکو ہو عطا نیکوں کا چلن
ہے آپ کا نام پاک حسن اے بصری نیک آئین مدد دے
اے عبد الواحد پیر مرے یہی عرض غلام کی ہے تمسے
اس دل میں ہوں جلوے وحدت کے اے شیدِ با تمکین مدد دے
یہ ہاتھ ہے اور دامانِ فضیل انکا مرے سر پہ ہے سایۂ ذیل
اس اپنے بزرگ ولی کے طفیل اے خالقِ تحت بریں مدد دے
محتاج ہو نہیں تم اہل کرم مجکو نہو خواہش دام و درم
اے خواجہ ابراہیم ادھم سلطانِ سریر نشیں مدد دے
اے میرے پناہِ امن و اماں مجھ سے ہیں دور آفاتِ جہاں
ابلیس بھی راہ نہ پائے یہاں اے شاہِ سدید الدیں مدد دے
جو مخزنِ عرفاں تمکو ملا ہاتھ آئے تو لوں وہ دل میں چھپا
مل جائے اب اسکا مجکو پتا اے خواجہ امین الدیں مدد دے
تا زندہ رہوں میں شاد رہوں قیدِ غم سے آزاد رہوں
درویشوں کا معتقد رہوں شاہ ممشاد تمہیں مدد دے
تم عارف باللہ کامل ہو دو علمِ حقیقت کچھ مجکو
اے خواجۂ بو اسحاق اب تو بہرِ حق با تلقین مدد دے

یہ جسم لطافت سے ہو نہاں علوی اثرات ہوں مجھ میں عیاں
بوا حمد شاہ ابدالاں اے حضرت رکن رکیں مدد ے

تم سے ہے مری یہ استدعا ہوتی رہے دفع ہر ایک بلا
اے خواجہ محمد بہر خدا صوفے کرم آگیں مدد ے

یہ رنجش رکھے مجھسے جو بشر تیری تیغ دعا ہو اور اسکا سر
پاتا رہوں ہر دشمن پہ ظفر بو یوسف ناصر الدیں مدد ے

عالم میں ہے فیض عام ترا ولیوں میں ہے داخل نام ترا
ہو میں بھی ایک غلام ترا مودود قطب الدیں مدد ے

جب مہر قیامت ہو روشن دامن ہو آپکا سایہ فگن
حاجی شریف رہوں بامن اے قبلۂ اہل یقیں مدد ے

لیجے گا خبر دم جاں کنی ابلیس ہے درپے راہ زنی
اے خواجۂ عثماں ہارونی سرخیل حقیقت بیں مدد ے

تم اختر برج کرامت ہو تم ماہ سپہر ولایت ہو
تم نیر چرخ امامت ہو یا خواجہ معین الدیں مدد ے

تو ماہ منیر سنجر ہے تو ہند کا نیر اکبر ہے
ہر ذرہ تجھسے منور ہے یا خواجہ معین الدیں مدد ے

اے بادشہ درویش حشیم اے قطب زماں قطب عالم
مجھکو بھی ہے تمسے امید کرم یا خواجۂ قطب الدیں مدد ے

جب نزع کا وقت آ سے مجھپر مجھپہ تلخئ مرگ کا ہو نہ اثر
معروف بعالم گنج شکر یا شیخ فرید الدیں مدد ے

اے افسر فرق ملوک جہاں اے صاحب تخت نشیں عرفاں

محبوب خدائے کون ومکاں سلطان نظام الدین مدد دے
فرمائے توجہ تو جو ذرا روشن ہو جائے یہ قلب مرا
ہے نام چراغ دہلی تیرا مخدوم نصیر الدین مدد دے
اے صوفی صافی روشن دل تمکو ہے فنافی اللہ حاصل
ہیں آپ ولایت میں کامل مولانا کمال الدین مدد دے
مدفن میں میرا گھبرائے نہ جی اسوقت ہو مانع تاریکی
تنویر چراغ ایماں کے یا خواجہ سراج الدین مدد دے
اے عالم دیں صوفی مشرب خادم ہوں وقت سلوک ہے اب
کھل جائے یہ علم باطن سب یا خواجہ علم الدین مدد دے
محمود سا مرشد جسکا ہو محتاج مرید وہ کسکا ہو
حل کیجئے جو مقصد اسکا ہو بہر اللہ و متیں مدد دے
اے شان جمالی واہل صفا مقبول خدائے ہر دوسرا
ہو مجکو نصیب نبی کا لقا مولانا جمال الدین مدد دے
دو پار لگا ہوں میں زشتی افتادہ بحر بلا کشتی
تم حسن محمد ہو چشتی اے خضر طریق مبیں مدد دے
تم شیخ شیوخ اہل خبر چشم حق بیں کو ہے تمسے بصر
اے شیخ محمد نیک سیر اے عارف گوشہ گزیں مدد دے
جب مجھسے نکیرین آکے کہیں رب کون ہے تیرا بتا تو ہمیں
جو حق ہے وہ میرے بیاں سے نکلیں یحیی محی الدین مدد دے
تا مرگ طفیل رسول اللہ جاری رہے قلب بذکر اللہ
اے حضرت شیخ کلیم اللہ جہاں آباد مکیں مدد دے

تم ناظر در معانی ہو دانندۂ سرِ نہانی ہو
لاثانی ہو لاثانی ہو اے شاہ نظام الدین مددے

تم مخزنِ کشف و کرامت ہو گنجِ عرفان و حقیقت ہو
تم ہادئ راہِ طریقت ہو اے قبلۂ فخر الدین مددے

تو بندۂ خاص خدا اے صمد پائے تیرے کون کمال کی حد
حضرت مولانا نیاز احمد معروف بروئے زمین مددے

جب حشر کے دن آئے وہ گھڑی میزانِ عمل ہو آکے کھڑی
نفسی نفسی میں ہو خلق پڑی اُس دم میری اے مسکین مددے

ہوں مائل خواجۂ احمد دلی تیرے دل میں ہے آتش عشق بھری
یہ فرد ہو شاہ سکندر علیؒ نیئر ذیشان معین مددے

میں حضرت چشت کا ہوں طالب ہے پرورش اُن پہ میری واجب
اے شاہ محمد علیؒ صاحب بر روئے خاک نشین مددے

اب درد فراق سے ہوں میں سقیم اے مظہر ذات خدائے کریم
مرشد مولانا ابراہیم اے صاحب علم و یقین مددے

سر اہل فنا محمد علیؓ
شان بیچون و بیچگونی ہے
قبلہ و کعبہ مرشد و ہادی
مظہرِ حسن بے نیازی ہے
گلِ گلزار سرِ راز و نیاز
ہے وہی مرضئ خدا و رسول

بیخود و باخدا محمد علیؓ
تیری ہر ایک ادا محمد علیؓ
سب ہے حرار رہنما محمد علیؓ
سب لقا دلربا محمد علیؓ
بلبل اہتدا محمد علیؓ
جو ہے تیری رضا محمد علیؓ

| | |
|---|---|
| انتَ فیَّ ہوانا فیکَ | ہے تو ہی جا بجا محمد علیؓ |
| عشق میں تیرے جاں نکل جائے | ہے یہ ہی التجا محمد علیؓ |

تجھ پہ سو جاں سے روحی مضطر
ہے فدا ہے فدا محمد علیؓ

## شجرہ چشتیہ




بسم اللہ الرحمن الرحیم

طفیل ذات بے خویش مبدء فیاض — فیوض چشتیہ بر ما بخش و کن مرتاض
طفیل احمدؐ مرسل طفیل شیر خدا — علیؓ بنام طفیل حسنؓ شہ بصرا
طفیل شاہ کہ او عبد واحد نام — طفیل پیر فضیلؒ شہ بلند مقام
طفیل زبدہ فقر شاہ ابراہیمؒ — طفیل حضرت شاہ سدیدؒ دین قویم
طفیل حضرت پیر امین الدینؒ عشاق — طفیل حضرت ممشادؒ وہم ابو اسحٰق
طفیل حضرت بو احمدؒ معالی شان — ابو محمد چشتی نواز ایشان
طفیل ناصر دیںؒ یوسفؒ عزیز جہاں — طفیل شاہ ولایت مآب قطب الدینؒ
طفیل حضرت حاجی شریفؒ و عثمانؒ ہم — طفیل حضرت خواجہ معین الدینؒ اکرم
طفیل قطب دیںؒ پے فرید الدینؒ — طفیل حضرت شاہ نظام دین متین
طفیل پیر نصیر و کمال با ز سراج — کہ از سعادت ایشاں گرفت دین معراج
طفیل علم بے دین و از پے محمود — طفیل حضرت شاہ جمال دین مسعود
طفیل شیخ حسنؒ شاہ زبدۃ العرفاء — طفیل شیخ محمدؐ سلالۃ النجباء

طفیل حضرت خواجہ محی الدین آگاہ
طفیل صاحب رشد و شہ کلیم اللہ

طفیل حضرت شاہ نظام دین تیغ
طفیل راز و نیاز شہ نیاز احمد

طفیل حضرت مسکین شہ و سکندر علی
طفیل مرشد ما حضرت محمد علی

طفیل مرشد ما بابا ابراہیم
تو مستجاب کن دعائے ما بخدائے کریم

لگادے دل میں مرے اک عشق حقیقت سے
چھڑادے قید ہوا و طین و حقیقت سے تو

خودی کو میٹ کر خود کو دکھا کر آپ ہیں گم
نشاں یہ ہے نہ مرا رنگ اک قطرہ قلزم

تمت بالخیر

## تاریخ طبع از صاحبزادہ احمد سعید خانصاحب متخلص بہ عاشق

قطعہ

عجب بندشیں اور عجب اسکے مضموں
سنے گا جو شاعر کریگا وہ عش عش

چھپا مجموعہ جب غزلیات روحی
تو تاریخ عاشق لکھو نظم دلکش

۱۳۴۴ھ

## تاریخ طبع از منشی عبد الرحیم خوشنویس جے پوری متخلص بخاطر

اہل دل دور ہوے سب افکار
نظم روحی سے ملا دل کو قرار

جب ہوئی طبع تو خاطر نے لکھا
سال تاریخ ریاض الافکار

۱۳۴۴ ہجری

## وله

نظم روحی ہے عاشقوں کی روح
ہے غریق ولا کو کشتیٔ نوح

گنج عرفان و کاشف اسرار
رہنمائے مسالک سبوح

کھلتے ہیں راز ہائے سربستہ
اس سے ہوتی ہے اہل دل کو فتوح

طبع ہونے لگی تو خاطر سے
لکھدیا سال ہجری لذت روح

۱۳۱۴ھ

27293

